بسوانسی ۳۷۶۷ کو ۲۰ پر تقسیم کیا تو
۱۸۸ بسوہ اور ۷ بسوانسی ہوئین پھر
۱۸۸ بسوہ ون کو ۲۰ پر تقسیم کیا تو ۹ بیگھے

۲۰)۳۷۶۷
بسوانسی ۷ — ۱۸۸(۲۰
بسوہ ۸ — ۹ بیگھہ

اور ۸ بسوے ہوے اسطرحسے ۳۷۶۷ بسوانسیون سے ۹ بیگھے ۸ بسوہ اور ۷ بسوانسی ہوئین +

۶۰ پل کی ایک گھڑی و ۲۰ گھڑی کا ایک گھنٹہ و ۲۴ گھنٹے کا ایک رات دن و ۷ دن رات کا ایک ہفتہ و ۴ ہفتے کا ایک مہینا اور ۱۲ مہینے کا ایک برس اور ۱۰۰ برس کی ایک صدی اکثر سوداگر لوگ وغیرہ ۳۰ دن کا مہینا شمار کرتے ہین +

۳۷۸۵ گھنٹون سے کتنے مہینے اور دن ہوے

گھنٹے ۳۷۸۵ کو ۲۴ پر تقسیم کیا تو ۱۵۷ دن اور ۱۷ گھنٹے ہوے پھر دن ۱۵۷ کو ۳۰ پر تقسیم کیا تو ۵ مہینے اور ۷ دن ہوئے اسطرحسے ۳۷۸۵ گھنٹون سے ۵ مہینے ۷ دن اور ۱۷ گھنٹے ہوے +

۲۴)۳۷۸۵(۱۵۷ دن
۲۴
۱۳۸
۱۲۰
۱۸۵
۱۶۸
۱۷ گھنٹے
۳۰)۱۵۷(۵
دن ۷ — ۵ مہینے

## قاعدۂ تحویل

سوالات مذکورۃ الصدر سے یہ قاعدہ تحویل کا نکلتا ہی کہ اگر ایک قسم کے بڑے درجے کے عدد کو اوسی قسم کے چھوٹے درجے کے عدد مین لانا ہو تو جتنے چھوٹے درجے کے عددون کا بڑے درجے کا ایک عدد بنتا ہو اوس تعداد مین بڑے درجے کے عدد کو ضرب دو اور اگر چھوٹے درجے کے عدد کو بڑے درجے کے عدد مین لانا ہو تو جتنے چھوٹے درجے کے عددون کا بڑے درجۂ مذکور کا ایک عدد بنتا ہو اوس تعداد پہ چھوٹے درجے کے عدد کو تقسیم کر دو اور یاد رکھو کہ لفظ تحویل کے معنی پھیرنا ہے

## مثال

۳۷۵ روپیہ ۷ آنہ اور ۹ پائی کی کتنی پائیان ہوئین +

۳۷۵ روپیون کو ۱۶ مین ضرب دیا ۶۰۰۰ آنے ہوئے انمین ۷ آنے ملائے تو ۶۰۰۷ آنے ہوئے انکو ۱۲ مین ضرب دیا تو ۷۲۰۸۴ پائیان ہوئین ان مین ۹ پائیون کو جوڑ دیا تو ۷۲۰۹۳ پائیان ہوئین +

۳۷۵
۱۶
۲۲۵۰
۳۷۵
۶۰۰۰
۷
۶۰۰۷
۱۲
۷۲۰۸۴
۹
۷۲۰۹۳ پائی

## ثبوت جوابات

۷۲۰۹۳ پائیون کے کتنے روپئے اور آنے ہوئے +

۷۲۰۹۳ کو ۱۲ پر تقسیم کیا تو ۶۰۰۷ آنے اور نو پائیان ہوئین پھر ۶۰۰۷ آنون کو ۱۶ پر تقسیم کیا تو ۳۷۵ روپے

۱۲) ۷۲۰۹۳
۱۶) ۶۰۰۷ - ۹ پائی
۳۷۵ روپیہ - ۷ آنہ

اور ۶۲ آنے ہوئے اسطرح سے ۶۲۰۹۳ پائیون کے ۳۲۳ روپیے ۶ آنے اور ۹ پائی ہوتین +

## سوالات

(۱) ۳۲ من ۳ سیر اور ۴ چھٹانک کی کتنی چھٹانکین ہوتین +

**جواب** + ۲۰۵۳۲ چھٹانک

(۲) ۴۳۰۵ چھٹانکون کے کتنے من اور سیر ہوتے +

**جواب** + ۶ من ۲۹ سیر اور ایک چھٹانک

(۳) ۲۳ روپیہ ۱۳ آنہ اور ۶ پائی کی کتنی پائیان ہوتین +

**جواب** + ۴۵۷۸ پائی +

(۴) ۹۳۴۵ پائیون کے کتنے آنے اور روپیے ہونگے +

**جواب** + ۴۸ روپیہ ۱۰ آنہ اور ۹ پائی +

(۵) ۳۷ بیگھہ ۱۸ بسوہ اور ۹ بسوانسی کی کتنی بسوانسیان ہوتین +

**جواب** + ۱۵۱۶۹ بسوانسی +

## جمع مرکب

ایک قسم کے متفرق درجے کے اعداد کے جمع کرنے کو جمع مرکب کہتے ہین

جس عدد مین اوسکے حصے شامل ہون اوسے عدد مرکب کہتے ہین جیسے مع آنہ اور پائی کے روپیے اور مع دمڑی اور چھدام کے ٹکے اور مع سیر اور پاؤ اور چھٹانک کے من اور مع بسوہ اور بسوانسی اور کچوانسی کے بیگھے +

جب عدد اپنی اپنی قسم کے عدد مین برابر جاتے ہین یعنی دمڑیون

مین دمڑیان اور ٹکون مین سے ٹکے آدہلے مین سے آنے روپیون مین روپے
وعلی ہذا القیاس سیر پاؤ چھٹانک من اپنی اپنی قسم کے عدد مین
جوڑے جاتے ہین ⁂

## قاعدہ

(۱) جن اعداد کو جمع کرنا ہو اونکو اس ترتیب پر لکھو کہ یکسان درجے
اعداد ایک دوسرے کے تلے رہین پھر سب کے تلے ایک
عرضی خط کھینچو ⁂ جسطرح

| | | |
|---|---|---|
| ۶ پائی | ۱۵ر | [illegible] |
| ۷ پائی | ۸ر | [illegible] |
| ۸ پائی | ۶ر | [illegible] |

(۲) سب سے چھوٹے درجے کے عددونکو جوڑکر دیکھو کہ میزان
مین بڑے درجے کی کتنی اکائی مشتمل ہین جسطرح چھ اور سات تیرہ اور
آٹھ اکیس پائیون کی ۹ پائی ہاتھ لگا ایک آنہ کیونکہ ۱۲ پائی کا ایک آنہ ہوتا ہے
(۳) بڑے درجے کی اکائی کو ہاتھ لگا ہان باقی کو چھوٹے درجے کے
اعداد مذکور کے تلے لکھو اور بطریق مذکور دوسرے درجے کے اعداد کو
جوڑکر حاصل جمع مین یاد رکھی ہوئی اکائی کو شامل کرو اور اس میزان کو
دیکھو کہ بڑے درجے کے عدد کی کتنی اکائی مشتمل ہین پھر باقی کو دوسرے
درجے کے اعداد کے تلے لکھکر اکائی کو یاد رکھو ⁂

جسطرح
باقی ۹ پائیونکو پائی کی جگہ پر لکھا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ پائی | ۱۵ر | [illegible] | |
| ۷ پائی | ۸ر | [illegible] | ۱ |
| ۸ پائی | ۶ر | [illegible] | |

اور ایک آنہ اور پندرہ سولہ اور آٹھ چوبیس ۹ پائی ۱۵ر

چھ مین سے گئے تین رہین تین پائی
سات مین سے آٹھ گھٹ نہین سکتے

(۲) لیکن جو نیچے کے کسی درجے کا عدد اوپر کے عدد سے بڑا ہو تو اوپر کے
عدد مین اوتنی اکائی عدد مذکور کی شامل کرو جتنی کہ اس سے بڑے درجے کی
ایک رقم مین شامل ہون پھر اس حاصل جمع مین سے بڑے عدد مذکور کو گھٹا
باقی کو اوسکے تلے لکھو اور بڑے عدد مذکور کے بائین طرف جو عدد
ہو اوسمین ایک شامل کرو اور عمل تفریق بطریق مذکور جاری رکھو
اسیطرح سے عرضی خط کے تلے جو متفرق درجے کے باقی عدد نکلین
انکا مجموعہ جواب مطلوب ہوگا جسطرح ۱۶ آنے کا ایک روپیہ بنتا ہے
اسلیے ۷ مین ۱۶ جوڑے تو ۲۳ آنے ہوئے انمین سے ۸ آنے
نکال ڈالے تو پندرہ آنے باقی رہے اور ۹ مین ایک جوڑا تو ۱۰
ہوئے اسکو ۱۵ مین سے گھٹایا تو ۵ روپلر باقی رہے +

| روپیہ | آنہ | پائی |
|---|---|---|
| ۱۵ | ۷ر | ۶ |
| ۹ | ۸ر | ۳ |
| ۵ | ۱۵ر | حاصل تفریق ۳ |

## ثبوت

حاصل تفریق کو چھوٹے عدد مین جوڑو اور اگر حاصل جمع بڑے عدد کے
برابر ہو تو جواب صحیح معلوم کرو جسطرح مثال مذکور مین حاصل تفریق
اور چھوٹا عدد ملکر بڑے عدد کے برابر ہین +

## سوالات تفریق مرکب

(۱) سوال ایک شخص نے ما صہ قرض سے لیے اوسنے قرض خواہ کو اول مرتبہ مہ سہ ۴۹ پائی ادا کیے دوسرے مرتبہ صللعہ ۲ ر ۴ پائی دیے اور تیسرے مرتبہ ۱۲ ر ۹ پائی دیے تو بتلاؤ کہ اتنا روپیہ دیکر کتنا اور قرض باقی رہا +

جواب + لر سہ ۲ ر ۳ پائی

(۲) ایک بقال نے سا من ۱۶ ر ۴ سیر گیہون خریدے اور اوسنے چار مہینے مین ۱۸ ر ۶ سیر گیہون بیچے پھر دو مہینے مین ۴ ر ۹ سیر گیہون بیچے اور پھر تین مہینے بعد ۵ ر ۴ سیر گیہون بیچے تو بتلاؤ کہ اتنے گیہون بیچکر اوسکے پاس کتنے اور گیہون باقی رہے ہونگے + جواب + ۲۷ ر ۶ سیر

(۳) ایک زمیندار کے قبضے مین ۲۰ بیگہ ۱۰ بسوہ زمین تھی اوسنے ایک کاشتکار کو ۱۴ بیگہ ۱۲ بسوہ زمین جوتنے کو دی اور دوسرے کاشتکار کو ۲۰ بیگہ ۱۹ بسوہ زمین جوتنے کو دی اور تیسرے جوتا کو ۱۸ بیگہ ۳ بسوہ زمین دی اور باقی زمین مین اپنا کھیت کردایا تو بتلاؤ کہ زمیندار نے کتنی زمین اسامیون کو جوتنے کو لیکر دی اور کتنی زمین مین اوسنے اپنا کھیت کردایا +

جواب + ۵۳ بیگہ ۱۴ بسوہ جوتاؤن کو دی اور ۱۵ بیگہ ۱۶ بسوہ زمین مین اپنا کھیت کروایا

(۴) ایک بزاز نے ۸۵ تھان ٹینون کے فی تھان ساڑھے چار روپیہ کی شرح پر خریدے اونمین سے اوسنے اول مرتبہ ۱۹ تھان ایک بزاز کے ہاتھ فی تھان ۴ آنہ نفع لیکر بیچ دیے اور دوسرے مرتبہ ۲۵ تھان ۳ آنہ نفع لیکر ایک شخص کے ہاتھ بیچ دیے تو بتلاؤ کہ کتنے باقی تھان کتنی قیمت کے بچ رہے اور ہر ایک مرتبے مین کتنا نفع ہوا +

جواب + باقی ۴۱ تھان سہ عہ کی قیمت کے بچ رہے

اول مرتبہ للعہ ۱۲ مرتفع ہوا اور دوسرے مرتبہ مصرعہ مرتفع ہوا +

## ضرب مرکب

جب ایک قسم کے عدد مین متفرق درجون کے اعداد شامل ہون اور اونکو ایک مکرر دفعہ جوڑنے سے جو حاصل جمع ہوا وسکے نکال لینے کی مختصر ترکیب کو ضرب مرکب کہتے ہین +

## قاعدہ

(۱) مضروب کے سب سے چھوٹے درجے کے عدد کے تلے مضروب فیہ کو لکھو اوسکو عدد مذکور مین ضرب دیکر دیکھو کہ حاصل ضرب مین دوسرے بڑے درجے کی کتنی اکائیان شامل ہین اونکو یاد رکھو اور باقی کو مضروب فیہ کے تلے جو عرضی خط کھینچا ہوا وسکے تلے لکھو جسطرح ۱۰ پائی ۸ رقم قیمت فی من تو ۱۲ من گھی کی کیا قیمت ہوگی + ۱۲ مضروب فیہ

بارہ دہام ایکسو بیس پائیون کے آنسلئے رکھا صفر باقی لگو ۱۰ آنے لئے +

(۲) پھر چھوٹے عدد کے بائین طرف جو بڑا عدد ہوا وسمین مضروف فیہ کو ضرب دینے سے جو حاصل ضرب ہوا وسمین یاد رکھی ہوئی اکائیون کو جوڑ دو اور اس میزان مین دیکھو کہ اوس سے بڑے درجے کی کتنی اکائیان اوسمین شامل ہین اونکو ہاتھ لگا مان بطریق مذکور مضروب فیہ کو علیحدہ علیحدہ جتنے اور بڑے درجون کے عدد ہون اونمین ضرب دو اور ہر ایک حاصل ضرب مین ہاتھ لگی اکائیون کو شامل کرو اسطرح سے عرضی خط کے تلے جو عدد حاصل ہون اونکا مجموعہ جواب مطلوب ہوگا +

جسطرح ۱۰ پائی ۸ رقم

۱۲

---

۱۰

## سوالات تقسیم مرکب

(۱) ڈھائی روپیہ من میدا بکتا ہے تو اس نرخ سے ایک سیر میدے کے کیا دام ہوئے ۔ جواب ۔ ایک آنہ سیر ۔

(۲) ساڑھے تین روپیہ من سوجی بکتی ہے تو ایک سیر سوجی کے کیا دام ہوئے ۔ جواب ۔ ایک آنہ ۵ پائی ۔

(۳) عہ کو ایک گڈی کاغذ کی بکتی ہے تو ایک تختہ کاغذ کے کیا دام ہوئے اور یاد رکھو کہ ایک گڈی کاغذ میں ۲۰ دستے ہوتے ہیں اور فی دستہ ۲۴ تختے ہوتے ہیں ۔ جواب ۔ ۵ پائی

(۴) کپڑے کا ۱۰ گز کا تھان ساڑھے سات روپیہ کو خریدا تو بتلاؤ کہ ایک گز کے کتنے دام کو پڑا ۔ جواب ۔ ۱۲ آنہ ۔

(۵) عہ من ہلدی ۱۱عہ کو خریدی تو بتلاؤ کہ ایک سیر ہلدی کے کیا دام ہوئے ۔ جواب ۔ ۴ آنہ سیر

(۶) تین شخصوں نے برابر روپیہ لگا کر تجارت کی اور اوس میں اعہ لگائے اور اونکو تھوڑے دنوں میں اعہ کل نفع ملا اب وے اپنا اپنا زرِ اصل اور نفع لیکر علٰحدہ ہوا چاہتے ہیں تو بتلاؤ کہ ہر ایک شخص کا زرِ اصل اور نفع علٰحدہ علٰحدہ کتنا ہوا اور علٰحدہ ہونے کے وقت ہر ایک شخص کو کل زر کتنا ملا ۔

جواب ۔ لما ہر ایک کا زرِ اصل تھا و ما ہر ایک شخص کو نفع ملنا چاہیے ما ہر ایک شخص کا کل زر ہوا ۔

(۷) اینٹ کی پکی دیوار ایک روپیہ کی ۵ گز بنتی ہے تو ۲۵ گز دیوار بنوائی کے کیا دام ہوئے ۔ جواب ۔ ما عہ ۔

ری ہل کتنا روپیہ پڑا اور ۳۰ دن کا مہینا مانو +

جواب + ۳۱۰۰ روپیہ

## سوالات ضرب و تقسیم

(۱) ۱۲ آدمی ایک پکے کوسگے کو ۱۸ دن مین بنائین تو ۲۴ آدمی اوس کوسگے کو کتنے دن مین بنا وین سگے +

۱۲ آدمی ۱۸ دن مین بناسکتے ہین تو ایک آدمی ۱۲ گنے ۱۸ یعنی ۲۱۶ دن مین بنا دیگا اور ۲۴ آدمی ایک آدمی کی بہ نسبت ۲۴ گنا جلد یعنی ۲۴ گنے کم دنون مین بنا دینگے اور ۲۱۶ مین ۲۴ نو بار جاسکتا ہے اسلیے ۹ دن مین ۲۴ آدمی اس کوسگے کو بنا دینگے +

۱۸
۱۲

جواب + ۹ دن ۲۱۶(۲۴

۲۱۶

(۲) ۵۰ آدمی ایک دیوار کو ۲۴ دن مین بنالین تو ۹ آدمی اوس دیوار کو کتنے دن مین بنا وینگے +

۵۰ آدمی ۲۴ دن مین بناسکتے ہین تو ایک آدمی ۵۰ گنے ۲۴ یا ۱۲۰۰ دن مین بنا دیگا اور ۹ آدمی ایک آدمی کی بہ نسبت ۹ گنا جلد یعنی نو گنے کم دنون مین بنا دینگے اور ۱۲۰۰ مین نو $\frac{۳}{۹}$ ۱۳۳ دفعہ گھٹ سکتا ہے اسلیے نو آدمی اوس دیوار کو $\frac{۳}{۹}$ ۱۳۳ دن مین بنا وینگے +

۲۴
۵۰

۹)۱۲۰۰

جواب + $\frac{۳}{۹}$ ۱۳۳ دن

(۳) ۴۷ آدمیون کے پاس ۳۵ دن کے لیے خوراک موجود تھی مگر ۵ دن بعد ۲ آدمی کہین کو چلے گئے تو باقی ۴۵ آدمی کو باقی خوراک کتنے دنون کو ہوگی ❊

۵ دن بعد ۴۷ آدمیون کے لیے خوراک ۳۰ دن کو کافی ہوتی تو اوس اندازے ایک آدمی کے لیے وہ خوراک ۴۷ گنی یعنی ۱۴۱۰ دن کو ہوگی اور ۴۵ آدمی ایک آدمی کی بہ نسبت ۴۵ گنا جلد یعنی ۴۵ گنے کم دنون مین کھاوین گے ❊ جواب ۳۱ ۱۵/۴۵ دن

۴۵ ) ۱۴۱۰ ( ۳۱
۱۳۵
۶۰
۴۵
۱۵

(۴) ایک مکان مین ۲۴۰ مربع گز زمین ہے اور اوس مین گزی کا فرش بچھوانا ہے اور عرض گزی کا پون گز ہے تو بتلاؤ کہ فرش مین کتنے گز گزی لگے گی ❊

مکان مین جو ۲۴۰ مربع گز لکھے ہین اونمین ہر ایک گز سے یہ مراد سمجھو کہ ایک گز لمبا اور ایک گز چوڑا ہے اس لیے ایک مربع زمین اور ایک گز گزی مین پاؤ گز کا فرق ہے اس واسطے فی گز مربع پیچھے اگر پاؤ گز گزی لیجاوے تو ۲۴۰ مربع گز زمین کے لیے ۲۴۰ پاؤ یعنی ۶۰ گز گزی اور لینی چاہیے یعنی ۲۴۰ مربع گز زمین کے لیے ۲۴۰ اور ۶۰ گز یعنی ۳۰۰ گز گزی لینی چاہیے

(۵) ایک آدمی آگرے سے مرشدآباد تک ۲۵ دن مین فی روز ۹ گھنٹہ چلکر پونہچا اور جو وہ فی روز ۱۳ گھنٹے چلتا تو کتنے دنون مین پونہچتا فی روز ۹ گھنٹہ چلتا ہے اس لیے ۲۵ دن مین ۹ گنے ۲۵ یعنی ۲۲۵ گھنٹے چلا ہوگا اگر وہ ۱۳ گھنٹے فی روز چلتا تو ۲۲۵ گھنٹے ۲۲۵/۱۳ یعنی ۱۷ ۴/۱۳ دنون مین چلے گا ❊

(۲) گیارہ من روئی ۸۹ روپیہ ۸ آنہ کو خریدی اور ان روپیون مین ۱ روپیہ ۸ آنہ گاڑی کے کرایہ کا بھی شامل ہو تو بتلاؤ کہ کرایہ کے دام کو منہا کر کے روئی کیا پنسیری خریدی ہوگی۔

| روپیہ | آنہ |
|---|---|
| ۸۹ | ۸ |
| ۱ | ۸ |
| ۱۱) ۸۸ | |
| قیمت فی من ۸ روپیہ | |

۸۹ روپیہ ۸ آنہ مین سے ۱ روپیہ ۸ آنہ کو گھٹایا تو ۸۸ روپیہ باقی رہے یہی ۱۱ من روئی کی اصل قیمت ہو اسلیے ۸۸ روپیون کو ۱۱ پر تقسیم کیا تو ۸ روپیہ ملے یہی ایک من روئی کی قیمت ہوئی اور ایک من مین ۸ پنسیری ہوتی ہین اسلیے ۸ روپیون کو ۸ پر تقسیم کیا تو ایک پنسیری کی ایک روپیہ قیمت ہوئی۔

(۳) ایک روپیہ کا نو سیر تنباکو بکتا ہے تو نو چھٹانک تنباکو کے کیا دام ہونگے

| | |
|---|---|
| ۱ روپیہ | ۹ سیر |
| ۱۶ آنہ | ۱۶ |
| ۱۶ | ۱۴۴ چھٹانک |
| ۱۲ | |
| ۱۹۲ پائی (۱ ۱/۳ پائی | ۱۴۴ |
| ۹ | ۱۴۴ |
| ۱۲ پائی | ۴۸ |

ایک روپیہ یعنی ۱۹۲ پائی کا ۹ سیر یعنے ۱۴۴ چھٹانک تنباکو بکتا ہے اس لیے ۱۹۲ کو ۱۴۴ پر تقسیم کیا تو ۱ ۱/۳ پائی ایک چھٹانک کی قیمت ہوئی ۴۸/۱۴۴ مین ۴۸ ۱۴۴ کا حصہ لگا رہا اسکے عوض جو ۱/۳ لکھا ہے اس کا سبب یہ ہے کہ تین گنا ۴۸ برابر ہے ۱۴۴ کے یا ۴۸/۱۴۴ تیسرا حصہ ہے ۱۴۴ کا پھر ایک چھٹانک

تنباکو کی قیمت $1\frac{1}{3}$ پائی کو ٩ گنا کیا تو ١٢ پائی یعنی ایک آنہ نو چھٹانک تنباکو کی قیمت ہوئی +

$1\frac{1}{3}$ پائی کو ٩ مین ضرب دیا ١٢ پائی ہوئین اسکا یہ سبب ہی کہ ایک کو ٩ مین ضرب دیا تو ٩ ہوئے اور ایک تہائی کو ٩ گنا کیا تو تین ہوئے کیونکہ جو ایک تہائی کو تین گنا کروگے تو ایک حاصل ہوگا اسلیے ٩ اور ٣ کو جوڑا تو ١٢ پائی ہوئین +

## حاصل

ایک روپے کی جو سیر آنے کی اوتنی ہی چھٹانک +
اسیطرح اور بھی گر نکل سکتے ہین +

### تتمہ

ایک ٹکے کی جو سیر دمڑی کی اوتنی ہی چھٹانک
ایک روپے کی جو سیر آنے کی اوتنی ہی چھٹانک
ایک روپے کا جو گز آنے کا اوتنی ہی گرہ
ایک روپے کے جتنے ٹکے آنے کی اوتنی ہی دمڑیان

مختصر
ایک روپے کی جو سیر یا جو گز یا جو ٹکے آنے کے اوتنی ہی چھٹانک یا گرہ یا دمڑیان +

### برعکس

ایک دمڑی کی جو چھٹانک ٹکے کی اوتنے ہی سیر
ایک آنے کی جو چھٹانک روپے کی اوتنے ہی سیر
ایک آنے کا جو گرہ روپے کا اوتنے ہی گز
ایک آنے کی جو دمڑیان روپے کے اوتنے ہی ٹکے
جو ٹکے سیر اوتنی ہی دمڑیوں کی چھٹانک
جو روپے سیر اوتنے ہی آنوں کی چھٹانک

مختصر
ایک آنے کی جو چھٹانک یا جو گرہ یا جو دمڑیان روپے کے اوتنے ہی سیر یا گز یا ٹکے +

۵ ڈھام ۳۲ سیر بھوسی تو ۵ ٹکے کی ہوتی ایک دمڑی کی ڈھائی چھٹانک بھوسی آوے گی سات ڈھام ۷ ۱۲ چھٹانک یعنی ایک سیر ڈیڑھ چھٹانک بھوسی سات دمڑی کی آوے گی اسلیے ۵ ٹکے اور سات دمڑی کی ۴۳ سیر اور آدھی چھٹانک بھوسی آوے گی +

## گر

ایک روپے کی جو سیر آنے کی اوستنے ہی چھٹانک

## سوال

ایک روپے کی ۲۲ سیر دال بکتی ہو تو ۷ سیر دال کے کیا دام ہوسے اور ایک روپے کے ۶۴ ٹکے پیسے بکتے ہین اور دمڑی کی ۷ کوڑی

بائیس پاؤ یعنی ساڑھے پانچ سیر دال تو ۱۶ آنے کی ہوتی اور گر کے بموجب ۲۲ چھٹانک دال ایک آنے کی ہوتی اور ۱۱ چھٹانک دال آدھ آنے کی ہوتی اسلیے جمع کرنے سے ساڑھے سات سیر اور ایک چھٹانک دال کے دام ساڑھے پانچ آنے ہوسے اسمین سے ایک چھٹانک کے دام کو کم کرنا چاہیے +

ایک روپے کے ۶۴ ٹکے پیسے بکتے ہین تو ایک آنے کی ۴۲ دمڑیان ہوتین اور آدھ آنے کی ۲۱ دمڑیان ہوتین اور دمڑی کی سات کوڑی بکتی ہین اسلیے آدھی دمڑی کی ۳ کوڑیان ہوتین اسی سبب سے آدھ آنے کی ۲۱ دمڑیان اور ساڑھے تین کوڑیان ہوتین یہ گیارہ چھٹانک کی قیمت ہوتی اسکو گیارہ پر تقسیم کرو تو ایک چھٹانک کی قیمت ہوگی +

۲۱ مین گیارہ ایک دفعہ گیا اسلیے ایک دمڑی ہاتھ لگی اور دس دمڑی

باقی رہین اتنی کوڑیان کہین تو سات دام ستر کوڑیان ہوئین ان مین ۲۴۰
کوڑیان جوڑین تو ہوئین ۳۴۰ کوڑیان گیارہ چہکا چہ آستہ اسلیے
۶ کوڑی ہاتہہ لگی اور ۷۰ کوڑی باقی رہین تو گیارہ آدہا ساڑہے پانچ
اسلیے آدہی کوڑی اور ہاتہہ لگی اسطرح سے ایک چہٹانک کے دام ایک
دمڑی ساڑہے چہہ کوڑی ہوئین اسکو ۱۱ چہٹانک کی قیمت ۱۲ دمڑی اور
۳ کوڑی مین سے گہٹایا تو ۹ دمڑی اور ۳ کوڑی یا ایک ٹکا ۳ دمڑی اور
ایک گنڈا کوڑی یہ ۱۰ چہٹانک کے دام ہوئے اسلیے ۷ سیر دال کے
دام ۵ آنے ایک ٹکا ۳ دمڑی اور ایک گنڈا کوڑی ہوئین +

سوال

ایک روپیہ کا ۲۳ سیر آٹا بکتا ہو تو ۲ آنے کا کتنا آٹا آوے گا +
گر کے بموجب ایک آنے کا ۲۳ چہٹانک آٹا آویگا اوراسلیے آدہ آنے کا
۱۱ چہٹانک آٹا آویگا اس سبب سے ۲ آنے کا آٹا ۲ اور
یعنی ۵۷ چہٹانک آویگا یا ۳ سیر ۹ چہٹانک یہی جواب ہوا +

گر

ایک روپیہ کا جو گز آنے کا اتنے ہی گرہ

سوال

ایک روپیہ کا ۱۲ گز کپڑا بکتا ہو تو ساڑہے تیرہ گز کپڑے کے کیا دام
ہوئے اور جیسے ایک روپیہ کے ۴۵ ٹکے بکتے ہین اور دمڑی کی
۸ کوڑی آتی ہین +

چار تیرہ بارہ اور تین پونا سوا دو ہوئے سوا تیرہ گز انکی قیمت تین وپیہ ہوتی انمین سے
پون گز کی قیمت نکال لو تو باقی ساڑہے تیرہ گز کی قیمت رہجاے گی +

ایک روپے کے جتنے ٹکے آنے کی اوتنی ہی دمڑیان

## سوال

ایک روپے کی ۵ دمڑی اوپر ۷۴ ٹکے بکتے ہین تو بتلاؤ کہ ۳۳ ٹکے ۳ دمڑی کے کتنے آنے ہوے اور دمڑی کی ۹ کوڑیان ہوتی ہین

۸ آنے کے ۳۳ ٹکے اور ۲ دمڑیان ہوتین اور

۴ آنے کے ۱۱ ٹکے اور ۲ دمڑی ہوتین اسلیے

۱۲ آنے کے ۵۵ ٹکے اور ۲ دمڑیان ہوتین اونمین سے

۳۳ ٹکے اور ۳ دمڑیون کو کم کیا تو

۲ ٹکے اور ۲ دمڑیان باقی رہین اس سے معلوم ہوا کہ ۳۳ ٹکے ۳ دمڑیان برابر ہین ۲ ٹکے اور ۲ دمڑی کم ۱۲ آنے کے

اب سمجھنا چاہیے کہ ۲ ٹکے اور ۲ دمڑی آنے کا کونسا حصہ ہوگی کے موجب اگر ایک روپے کے ۷۴ ٹکے پیسے ہوتے تو اس حساب سے آنے کی ۷۴ دمڑیان ہوتین مگر پیسون کا بھاؤ ۵ دمڑی اوپر ہے اسلیے اونکی کوڑیان کین تو ۹ سے نیچے ۴۵ کوڑیان ہوتین اونکو ۱۶ پر تقسیم کیا تو قریب ۳ کوڑیان ہوتین اس سبب سے آنے کی ۷۴ دمڑی اور تین کوڑی ہوتین +

۷۴ پونا ۲ دمڑی اور ۳ پونا ۲ کوڑی لینی ۲ ٹکے اور ۲ دمڑیان پون آنے کی ہوتین اسلیے ۲ ٹکے اور ۲ دمڑیون کو ۲ ٹکے اور ۲ دمڑیون مین سے کم کیا تو ۱ دمڑی باقی رہی اسلیے ۳۳ ٹکے اور تین ۳ دمڑیان برابر ہین ۱ دمڑی کم ۱۱ آنے کے +

گر کے بموجب آنے کی ۴۸ دمڑیان یعنی ۶ پیسے ہوتے اسلیے
۳ پیسون کا آدہ آنہ ہوا اور ڈیڑھ پیسے کا پاؤ آنہ اس باعث سے
۲۶ ٹکے ایک چہدام کے چہدام کم ۱۳ آنے ہوتے +

سوال

۱۳ ٹکے سیر مٹھائی بکتی ہی تو بتلاؤ کہ ۱۶ ٹکے کی کتنی مٹھائی آویگی +
۱۳ ٹکے کی ایک سیر مٹھائی آویگی اب ۱۶ ٹکون مین سے
۵ پیسے یعنی ۴۰ دمڑیان اور باقی رہین +
گر کے بموجب ۱۳ دمڑی کی ایک چہٹانک آویگی اسلیے
۳ چہٹانک ۴۰ دمڑی کی آوے گی اس باعث ۵ پیسے کی اندازا
۳ چہٹانک آویگی اور ۱۶ ٹکے کی ایک سیر ۳ چہٹانک مٹھائی آویگی +

گر

جتنے روپے سیر اوتنے ہی آنون کی چہٹانک +

سوال

۵ روپے ۸ آنے سیر ہینگ بکتی ہی تو بتلاؤ کہ ۲ چہٹانک ہینگ کے
کیا دام ہوئے +
گر کے بموجب ایک چہٹانک ہینگ کے دام ۵ آنے ہوئے +
اسلیے آدہ چہٹانک ہینگ کے دام ۲ آنے ہوتے +
اس باعث سے ۲ چہٹانک ہینگ کے دام ۱۱ آنے ہوتے +

گر

جتنے روپے گز اتنے ہی آنون کی ایک گرہ +

## سوال

۳ روپے ۸ آنے گز بانات بکتی ہی تو تبلاؤ کہ [illegible] گز ۲ گرہ بانات کے کیا دام ہوے +

۵ اونتھا [illegible] روپے تو ۵ گز بانات کے دام ہوے +
۴ پونا [illegible] روپے اور [illegible] پونا [illegible] آنے پون گز بانات کے دام ہوے +
گرہ کے بموجب ایک گرہ بانات کے دام [illegible] آنے ہوے +
اسلیے ۲ گرہ بانات کے دام [illegible] آنے ہوے +
جمع کرنے سے [illegible] گز ۲ گرہ بانات کے دام [illegible] ہوے +

# تمت

خاتمۃ الطبع خدا کا شکر ہی کہ اندنون واسطے نفع شائقان علم حساب کے حصہ اول مبادی الحساب کہ اس فن مین کتاب لاجواب ہی اور نہایت مفید مبتدیون کو بیچ ماہ جمادی الثانی [illegible] ہجری کے اہتمام میر فیاض حسن لکھنوی سے بحسن صحت تمام مطبع پنڈت بھگوان دین واقع محلہ امین آباد مین چھاپی گئی +

حامداً و مصلیاً

عاجز عبد الرحمن بیچ خدمت طالبان اس فن کے عرض کرتا ہی کہ واسطے آسانی مبتدیون کے بعضے رموز حساب جنسے بحث پیش آتی ہی اول مین تحریر کر دینے گئے کہ طلبا کو وقت مشق کے وقت نہو

جاننا چاہیے کہ علم حساب مین جو علامتین واسطے اختصار کے مقرر ہین اس کتاب کے اول اور دوسرے حصہ مین مذکور نہین ہوئین اور وہ نشانیان دوسرے حصہ کے آخر عمل مین مستعمل ہین لہذا دریافت کرنا اون کا ضرور ہی پس واسطے آسانی عمل اور آگہی طلبا کے چند علامات موافق کار آمد اس کتاب کے لکھی جاتی ہین علامت جمع کی دو لکیرین سیدھی ایک سے ایک کٹی ہوئی بسطرح ہین + جہان یہ علامت ہو اوس سے دریافت کرنا چاہیے کہ انکو جمع کرنا منظور ہی مثلاً ۴ + ۶ سے یہ مراد ہی کہ ۴ اور ۶ کو جمع کرنا چاہیے علامت تفریق ایک سیدھی لکیر ایسی ہی ــــ جن دو مقدارون کے درمیان یہ نشان واقع ہو اوس سے جاننا چاہیے کہ اول مقدار مین سے دوسری مقدار کو گھٹانا ہی مثلاً ۸ ــــ ۶ کے یہ معنی کہ ۸ مین سے ۶ کو نفی کرنا یعنے گھٹانا مقصود ہی علامت ضرب ایسی × دو لکیرین ترچھی ایک سے

ایک کھڑی ہوئی ہے جس جگہہ یہ نشانی پائی جاوے تو اوس سے یہ معلوم ہو
سکیگا کہ ایک کو دوسرے مین ضرب کرنا ہے جیسا ۱۲×۶ سے یہ مقصد ہے
کہ ۱۲ کو ۶ مین ضرب کرنا ہے علامت تقسیم سیدہے خط کے اوپر اور نیچے
وسط مین ایک ایک نقطہ اسطرح ÷ یہان یہی علامت ہوگی اوس سے
یہ معلوم ہوگا کہ اول مقدار کو دوسری مقدار پر قسمت کرنا چاہیے مثلاً ۲۰ ÷ ۴
یعنی ۲۰ کو ۴ پر تقسیم کرنا اور جب چاہے اوپر کے نقطہ کے مقسوم اور نیچے کے
نقطہ کے مقسوم علیہ لکھین تو اوسکے بھی یہی معنی سمجھنا چاہیے جیسا کہ
$\frac{۲۰}{۴}$ کے یہ معنی کہ ۲۰ کو ۴ پر تقسیم کرو یہ صورت موافق کسر کے ہے علامت مساوات
دو لکیرین اوپر نیچے برابر ایسی = جس مقام مین یہ نشانی لکھی ہو اوس سے
یہ مفہوم ہوگا کہ یہ دونو مقداریں آپس مین برابر ہین مثلاً ۴ + ۶ = ۱۰ یعنی
۴ اور ۶ ملکر برابر دس کے ہین علامت جذر وغیرہ سب اپنے مقام پر درج کتاب
ہے اوسکے لکھنے کی یہان حاجت نہین + سراج

# مبادی الحساب

## حصۂ دوم

## قاعدۂ اربعۂ متناسبہ

اس حساب کو جو اربعۂ متناسبہ کہتے ہین اسکا یہ سبب ہی کہ اسمین تین عدد معلوم رہتے ہین جنسے چوتھا عدد نامعلوم دریافت ہوجاتا ہی اور تین عددون معلوم مین سے دو عدد ہمجنس ہوتے ہین اور تیسرا غیر جنس کہ جس سے ہمجنس جواب یعنی چوتھا عدد ہوتا ہی پس بعد حاصل ہونے جواب کے دو عدد ایک جنس اور دو عدد ایک جنس کے ہوجاتے ہین اور چارون عدد ملکر اربعۂ متناسبہ کہلاتا ہی ؎

### طریق عددون کے لکھنے کا

تینون عدد ایک سطر آڑی مین لکھے جاتے ہین جسطرح پر

ک گ ن لکھتے ہین

خیال کرو کہ ان مین سے کونسا عدد ایسا ہی جو جواب کے ہمجنس ہو اوس عدد کو تیسری جگہہ پر لکھو پھر سوچنا چاہیے کہ اس تیسرے عدد کے بہ نسبت جواب زیادہ آوے گا یا کم جو جواب زیادہ آتا معلوم ہو تو باقی دو ہمجنس عددون مین

سے بڑے عدد کو دوسری جگہ پر لکھو اور چھوٹے کو پہلی جگہ پر اور اگر جواب
تیسرے عدد کے بہ نسبت تھوڑا حاصل ہوتا ہو تو چھوٹے عدد کو دوسری
جگہ پر لکھو اور بڑے کو پہلی جگہ پر اسواسطے سوال کے عددون کو لکھکر دیکھو
کہ پہلے اور دوسرے ہمجنس کے عددوان مین جو چھوٹے اور بڑے نام کے
عدد ہون تو بڑے نام کے عدد کو بھی چھوٹے نام کا عدد کر لو اگر تیسرے
عدد مین بھی چھوٹے اور بڑے نام کے عدد مشتمل ہون تو بڑے نام کے
عدد کو چھوٹے نام کا عدد بنالو ⁂

دوسرے اور تیسرے عددونکو باہم ضرب دیکر حاصل ضرب کو پہلے عدد
پر تقسیم کرنے سے جو خارج قسمت حاصل ہو وہی جواب ہوگا مگر جس نام کا
تیسرا عدد ہوگا اوسی نام کا جواب بھی آویگا اگر چھوٹے نام کا جواب ہو
تو اوسکو بڑے نام کے عددمین سے لے آؤ ⁂

اس بات کا خیال رکھنا چاہیئے کہ پہلا عدد جس عدد پر پورا تقسیم ہو جاوے
اوسی عدد پر باقی دوسرے اور تیسرے عددمین سے کوئی عدد پورا تقسیم
ہو جاوے تو قسمت کرنے سے جو خارج قسمتین حاصل ہون اونکو اپنے اپنے
مقسوم کی جگہ پر لکھو پھر بھی خیال کرو کہ پہلا عدد جس عدد پر تقسیم ہو سکتا ہے
اوسی عدد پر دوسرا یا تیسرا عدد بھی تقسیم ہو سکے تو پھر بھی تقسیم کرے اسی طور پر
یہانتک قسمت کرو کہ پہلا اور ایک عدد باقی دو عددون مین سے سوا
ایک کے کسی اور عدد پر پورے تقسیم نہو سکین ⁂

ضرب و تقسیم مین مصور نہیں ۱؎ محمد سراج الدین مالی تھم

## سوال (۱)

۶ آدمی جس کام کو ۱۰ دن کے عرصے مین تمام کرتے ہین اوسی کام کو بارہ آدمی کتنے دنون مین پورا کرینگے ؟

## مثال

آدمی ۱۲ : آدمی ۶ :: دن ۱۰

۱۰
۶
۱۲) ۶۰ (۵
۶۰
××

جواب ۵ دن

## سوال (۲)

دو روپیہ اور چار آنہ کا ایک من گڑ آتا ہے تو ایک روپیہ کا کتنا آویگا ؟

## مثال

۲ روپیہ ۴ آنہ : ایک روپیہ :: ایک من

$\frac{۱۶}{۳۲}$ ، $\frac{۴}{۳۶}$ — $\frac{۱۶}{۱۶}$ — $\frac{۴۰}{۴۰}$

۴۰
۱۶
۳۶) ۶۴۰ (۱۷ سیر
۳۶
۲۸۰
۲۵۲
۲۸
۱۶
۱۶۸
۲۸
۳۶) ۴۴۸ (۱۲ چھٹانک
۳۶
۸۸
۷۲
۱۶

جواب ۱۷ سیر ۱۲ چھٹانک $\frac{۱۶}{۳۶}$

## (۴) سوال

جبکہ دن چھہ گھنٹے کا ہوتا ہی تو ایک کوین کو کئی آدمی دس دن کے عرصے مین کھودتے ہین اور جب دن آٹھہ گھنٹے کا ہوگا تو وہی آدمی اوسی کو کتنے دنون مین کھودین گے ❊

## مثال

گھنٹہ : گھنٹہ :: دن

$\frac{۶ \times ۱۰}{۸} = \frac{۶ \times ۲ \times ۵}{۴ \times ۲} = \frac{۶ \times ۵}{۴} = \frac{۲ \times ۳ \times ۵}{۲ \times ۲} = \frac{۳ \times ۵}{۲}$

$= \frac{۱۵}{۲}$ = جواب ۷ $\frac{۱}{۲}$ دن

## (۵) سوال

ستائیس ہاتھہ طول مین دیوار بنوانی ہی جس مین سے نو ہاتھہ دیوار ۱۲ آدمیون نے چھہ دن کے عرصے مین بنائی تو باقی دیوار کو چار دن کے عرصے مین کتنے مزدور بنا دین گے ❊

## مثال

دن : دن :: آدمی

$\frac{۱۲ \times ۶}{۴} = \frac{۶ \times ۳ \times ۴}{۴} = \frac{۶ \times ۳}{۱}$ = جواب ۱۸ آدمی

چونکہ ۱۸ آدمی چار دن کے عرصے مین نو ہاتھہ بنا لین گے اس سبب سے باقی ۱۸ ہاتھہ دیوار کے بنانے کے لیے ۳۶ آدمی کافی ہون گے ❊

## (۶) سوال

کسی آدمی کا سالانہ ۵۰۰ روپیہ کا تقرر ہی تو اوسکو ایک ہفتہ کا کیا دینا چاہیے
ویسے مقام پر ۵۲ ہفتے کا ایک سال جانو ٭ جواب ۹ روپیہ ۱۱ آنہ ۱ پائی

## (۷) سوال

۳۰ آدمی گیارہ دن کے عرصے مین ایک کھیت کو کاشت کرین سطح چار کھیتون کو اوسوقت کے پانچوین حصے مین کتنے آدمی کاٹین گے ٭

جواب ٭ ۶۰۰ آدمی

## (۸) سوال

ایک بیل کی چرائی ہر روز ۱ ۱۱ پائی ہوتی ہی تو تمام سال کی چرائی ۱۱ بیلون کی کتنی ہوگی ٭ جواب ٭ ۱۷۵ ۱۵ ۵ پائی

## ایضاً

ستائیس گاے ایک کھیت کی گھاس کو بارہ دن کے عرصے مین چرتی ہین تو چالیس گاے اوسی کھیت کی گھاس کو کتنے دنون مین چرین گی ٭

جواب ۸ دن

## (۹) سوال

ایک قلعہ مین سپاہی گھرے ہوئے تھے اور اون کے پاس جو جنس تھی اوس مین سے ہر روز فی سپاہی کو ۲۰ چھٹانک کے حساب سے دیجاتی تو پانچ مہینے کے کھانے کو ہوتی اور جو ہر روز فی آدمی کو ۱۳ چھٹانک کے حساب سے دی گئی ہو تو کتنے عرصے مین وہ جنس خرچ ہوئی ہوگی ٭

جواب ۷ مہینے ۱۸ دن

ایک [illegible] نے کپڑے کی ۴ گٹھری خریدین ہر ایک گٹھری مین چار تھان ہین اور ہر ایک تھان ۲۷ گز کا ہے اور ہر ایک تھان کی قیمت ہے تو تمام مال کی کیا قیمت ہوگی اور وہ کپڑا فی گز کیا پڑیگا

جواب تمام مال کی قیمت ۲۴۳ روپیہ فی گز ۱۲

## سوال (۲۲)

[illegible] گز سے ایک ہزار گز کپڑا [illegible] ۸ کو خریدا اور اوسی کپڑے کو ۲ گرہ کے گز سے [illegible] بیچنا چاہتے ہین کہ سب مال مین ساڑھے بارہ روپیہ نفع ہو تو فی گز کے کیا دام ہونے چاہئین

جواب ۳ ر ۴ پائی

## سوال (۲۳)

۱۸۹ روپیہ اور ۱۱ آنے فی [illegible] کا ۱۰ من اور ۳۶ سیر تیل خریدا اوس مین ۲ من ۵ سیر تیل نقصان ہوا تو چاہتے ہین کہ باقی تیل مین [illegible] روپیہ وصول ہون تو کتنے سیر کے دام پر بیچنا چاہئیے

جواب ۴ ر ۱ $\frac{54}{6}$ ۶ پائی

## سوال (۲۴)

ایک من اور ۲۴ سیر گھی [illegible] کا خریدا تو اوس مین کسقدر چھاچھ ملانی چاہیے کہ جس سے فی سیر کی قیمت ۹ آنے ہون

جواب ۱۰ سیر پاؤ [illegible] اچھا تک

## سوال (۲۵)

۳۰ سیر بوجھ لیجانے کے لیے ۲۰ کوس کا کرایہ [illegible] ۸ ر ہوتا ہے تو ایک من اور ۳۶ سیر کا ۴۰ کوس کے لیے کیا دینا پڑیگا

جواب [illegible] ۱۵ $\frac{5}{25}$ ۴ پائی

## قاعدۂ ستہ متناسبہ

اربعۂ متناسبہ کا یہ بیان ہو چکا ہے کہ اس حساب کو جو اربعۂ متناسبہ کہتے ہین
اسکا یہ سبب ہے کہ اس مین تین عدد معلوم رہتے ہین جنسے چوتھا عدد
نامعلوم دریافت ہو جاتا ہے اسیطرح سے ستۂ متناسبہ مین پانچ عدد معلوم رہتے
ہین جنسے چھٹا عدد نامعلوم دریافت ہو جاتا ہے وہی جواب ہوتا ہے اربعۂ متناسبہ
کے تینون عدد ایک سطر آڑی مین لکھے جاتے ہین اور ستۂ متناسبہ
کے پانچون عدد دو آڑی سطر مین رکھو اور ان پانچون عددمین سے
تین عدد اوپر کی سطر مین اور دو عدد نیچے کی سطر مین اوسی طرح سے
لکھے جاتے ہین خیال کرو کہ ان مین سے کونسا عدد ایسا ہے جو جواب
کے ہمجنس ہو اوس عدد کو اوپر کی سطر مین تیسری جگہہ پر لکھو اوسی کے
ہمجنس جواب جانو اور باقی چار عددون مین سے ہمجنس کے دو عددون
مین اربعۂ متناسبہ کی طرح سوچنا چاہیے کہ اوپر کی سطر کے تیسرے
عدد کی بہ نسبت جواب زیادہ آویگا یا کم جو جواب زیادہ آتا معلوم ہو
تو باقی دو ہمجنس عددون مین سے چھوٹے عدد کو اوپر کی سطر مین پہلی
جگہہ پر لکھو اور بڑے کو اوسی سطر مین دوسری جگہہ پر اور جو جواب کم آتا معلوم
ہو تو چھوٹے عدد کو دوسری جگہہ پر لکھو اور بڑے کو پہلی جگہہ پر اسطرح سے
اوپر کی سطر مین تینون عدد اپنی اپنی جگہہ پے لکھے جاتے ہین باقی دو ہمجنس عدد نیچے کی
سطر مین اسطرح پر لکھے جاتے ہین کہ اون دونون عدد اور اوپر کی سطر کے
تیسرے عدد کو اربعۂ متناسبہ کے تین عدد خیال کرو اور اس اربعۂ متناسبہ مین بھی

اوپر کی سطر کے تیسرے عدد کے ہمجنس جواب آتا ہو اور اوپر کی سطر کے
پہلے اور دوسرے عدد کا کچھ خیال نکرکے دیکھو اس مقام پر یہ نسبت
تیسرے عدد کے جواب زیادہ آویگا یا کم جو زیادہ آتا معلوم ہو تو باقی دو ہمجنس
عددون مین سے چھوٹے عدد کو نیچے کی سطر کی پہلی جگہہ پر لکھو اور
بڑے کو دوسری جگہہ پر اور جو جواب کم معلوم ہو تو بڑے عدد کو پہلی جگہہ پر
لکھو اور چھوٹے کو دوسری جگہہ پر اسطرح نسبت تناسب کے چارون عددکو
اپنی اپنی جگہہ پر دو سطرون مین لکھو اور اوپر کی سطر کے دوسرے عدد کو تیسرے
عدد مین ضرب دیکر حاصل ضرب کو نیچے کی سطر کے دوسرے عدد مین ضرب
دینے سے جو حاصل ضرب ہوتا ہے اوسکو اول حاصل ضرب معلوم کرو اور اوپر
کی سطر کے پہلے عدد کو تلے کی سطر کے پہلے عدد مین ضرب دینے سے
جو حاصل ضرب ہو اوسکو دوسرا حاصل ضرب جانو +
اول حاصل ضرب کو دوسرے حاصل ضرب پر تقسیم کرنے سے جو خارج قسمت
حاصل ہو وہی نسبت تناسب کے سوال کا جواب ہوگا مگر اوسوقت یہ سوچنا چاہیے
کہ جن عددون کے ضرب دینے سے پہلا حاصل ضرب مقسوم اور دوسرا
حاصل ضرب مقسوم علیہ بنا ہے اون مقسوم اور مقسوم علیہ کے عددون مین کوئی
دو عدد برابر ہون تو اونکو خارج کرو اور مقسوم علیہ کا کوئی عدد جس عدد پر پورا تقسیم
ہو جاوے اوسی عدد پر مقسوم کا بھی کوئی عدد پورا تقسیم ہو سکے تو تقسیم کرنے سے
جو خارج قسمتین حاصل ہون اونکو اپنی اپنی مقسوم کی جگہہ پر لکھو پھر بھی جو مقسوم اور
مقسوم علیہ کا کوئی عدد کسی عدد پر پورا تقسیم ہو سکے تو تقسیم کرو اور اسی طرح پر

یہان تک قسمت کرو کہ جب مقسوم اور مقسوم علیہ کے کوئی دو عدد سوائے ایک کے کسی اور عدد پر پورے تقسیم نہ ہو سکین تب ان کو انہین جگہ پر لکھو کہ طریق مذکورہ سے اول اور دوسرا حاصل ضرب بنالو ٭

مقسوم اور مقسوم علیہ کے عددون مین جو چھوٹے اور بڑے نام کے عدد ہون تو بڑے نام کے عدد کو بھی چھوٹے نام کے عدد کر لو اور ان سے اول اور دوسرا حاصل ضرب بنالو ٭

## (۱) سوال

جس قبیلہ کے ۹ آدمیون کا خرچ ۸ مہینے مین ۱۲۰ روپیہ کا ہی تو اوسی انداز سے ۲۴ آدمیون کے قبیلہ مین ۱۶ مہینے مین کیا خرچ ہوگا ٭

یہان سوال روپیونکا ہی اسکے جواب مین روپئے آوینگے اسلیے روپیونکے عدد ۱۲۰ کو اوپر کی سطر مین تیسری جگہہ پر لکھو ٭

آدمی　　آدمی　　روپیہ

سطر اول　۹ : ۲۴ :: ۱۲۰

سطر دوم　مہینے ۸ : مہینے ۱۶

۱۲۰
۲۴
۲۸۸۰
۱۶
۱۷۲۸۰
۲۸۸۰

۷۲) ۳۶۰۸۰ (۶۴۰ روپیہ
۴۳۲
۲۸۸
۲۸۸
۰۰

آدمی ۹ — اور ۲۴ ہین اسلیے دونون عدد ہمجنس ہین اول خیال کرو کہ ۹ — آدمیون کی بہ نسبت ۲۴ — آدمیون کا خرچ زیادہ پڑیگا اس سبب سے بڑے عدد ۲۴ کو اوپر کی سطر مین دوسری جگہہ پر لکھو اور چھوٹے عدد ۹ کو اسی سطر مین پہلی جگہہ پر پھر مہینے ۸ اور ۱۶ ہین ان مین بھی خیال کرو کہ ۸ مہینے کی بہ نسبت ۱۶ مہینے مین خرچ زیادہ پڑیگا اسلیے بڑے عدد ۱۶ کو نیچے کی سطر مین دوسری جگہہ پر لکھو اور چھوٹے عدد ۸ کو اوسی سطر مین پہلی جگہہ پر اسطرح سے پانچون عدد کو اپنی اپنی جگہہ پر لکھو پھر ۱۲۰ — اور ۲۴ کے حاصل ضرب ۲۸۸۰ کو ۱۶ مین ضرب دینے سے ۴۶۰۸۰ — اول حاصل ضرب ہوا — ۹ کو ۸ مین ضرب دینے سے ۷۲ دوسرا حاصل ضرب ہوا ؛ اب دوسرے حاصل ضرب ۷۲ پر اول حاصل ضرب ۴۶۰۸۰ کو قسمت کر دینے خارج قسمت ۶۴۰ روپے حاصل ہوئے یہی جواب ہی ؛

دوسری طرح سے مثال

۹ : ۲۴ :: ۱۲۰

۸ : ۱۶

$$\frac{۱۶ \times ۲۴ \times ۱۲۰}{۸ \times ۹} = \frac{۱۶ \times ۳ \times ۸ \times ۳ \times ۴۰}{۸ \times ۳ \times ۳} = \frac{۱۶ \times ۴۰}{۱}$$

= ۶۴۰ روپے جواب ہوا

## سوال (۲)

۱۶ گھوڑے ۹ من دانہ ۱۸ روز مین کھاتے ہین تو ۲۴ من دانہ ۶ دن مین کتنے گھوڑے کھاوینگے ٭

## مثال

۹ : ۲۴ :: ۱۶
۱۸ : ۶

$\frac{۱۶\times۲۴\times۱۸}{۹\times۶} = \frac{۱۶\times۲۴\times۲}{۶} = \frac{۱۶\times۸\times۳\times۲}{۶\times۳\times۳} = \frac{۱۶\times۸\times۲}{۲} =$

$\frac{۲۵۶}{۲} = ۱۲۸$ گھوڑے یہی جواب ہوا

## قاعدہ ثمانیہ متناسبہ وغیرہ

ثمانیہ متناسبہ مین سات عدد معلوم رہتے ہین اور آٹھوان عدد نامعلوم ایسے ہی عشرہ متناسبہ مین نو عدد معلوم اور دسوان عدد نامعلوم اور اثنا عشرہ متناسبہ مین گیارہ عدد معلوم اور بارہوان عدد نامعلوم سدسہ متناسبہ مین پانچ عدد رہتے ہین ٭ اور دو عدد ہم جنس زیادہ ہو جاوین اون کو تیسری سطر مین بموجب طریق مذکور کے لکھو ٭

اور عشرہ متناسبہ ہو تو اون دو عددون کو چوتھی سطر مین لکھو اسیطرح سے جو دو دو عدد ہم جنس زیادہ ہوتے جاوین اونکو تلے علحدہ سطرون مین لکھتے جاؤ پھر سب سطرون کی دوسری جگہ کے عددونکو باہم ضرب کرے اور حاصل ضرب مین تیسری جگہ کے عدد کو ضرب کرنے سے جو حاصل ہو وہ پہلا حاصل ضرب ہوگا اور پہلی جگہ کے سب عددون کو ضرب کرنیسے

جو حاصل ہو وہ دوسرا حاصل ضرب ہوگا پھر اول حاصل ضرب کو دوسرے حاصل ضرب پر تقسیم کرنے سے جو خارج قسمت ہو وہ جواب ہوگا +

اسلئے حساب مین بھی مقسوم اور مقسوم علیہ کے عددون مین جو برابر عدد ہون اونکو خارج کردو اور جو دو کسی عدد پر پورے تقسیم ہو سکین تو تقسیم کرو اور ناؤن مین جو چھوٹے بڑے نام کے عدد ہون تو اونکو ایک نام کے کرلو +

## (۱) سوال

۶ گز طول مین ۳ گز عرض مین ایسے ۵ تھان ۶۵ روپے کو آتے ہین تو ویسے ہی کپڑے کے ۷ گز طول مین اور ۳۱ گز عرض مین ۱۳ تھان کتنے کو آوین گے +

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تھان | ۵ | : | ۱۳ | :: | ۶۵ روپیہ |
| طول | ۷ | : | ۶ | | |
| عرض | ۳ | : | ۳ | | |

$\frac{۳ \times ۶ \times ۱۳ \times ۶۵}{۴ \times ۷ \times ۵} = \frac{...}{۴ \times ۷ \times ۵} = \frac{۳ \times ۳ + ۱۳ \times ۱۵}{۷}$

$= \frac{۱۷۵۵}{۷} = ۲۵۰ \frac{۵}{۷}$ = ۲۵۰ روپیہ ۱۱ آنہ ۵ پائی جواب ہوا

## (۲) سوال

۲۴ گز نیچے کو ۸ آدمی ۲۰ روز مین کھودتے ہین تو ۹ گز نیچے کو ۳ روز مین کتنے آدمی کھودین گے +　　جواب　۱۲ آدمی

## (۳) سوال

دو آدمی بارہ بانس لمبی کھائی ۳ روز مین کھودتے ہین تو ۱۸ آدمی ۱۳ دن مین کتنے بانس لمبی کھائی کھودینگے +　　جواب　۲۵۲ بانس

## (۴) سوال

۹۳۹ سپاہی ۲ مہینے مین ۳۵۱ من گیہون کہاتے ہین تو اس حساب سے ۵ مہینے مین ۱۴۶۴۴ من گیہون سے کتنے سپاہی کہاوینگے ÷

جواب ۵۴۷۳ ۲۳/۱۹۵ سپاہی

## (۵) سوال

کسی مکان کے فرش مین ۱۲ ہاتھ لمبے اور اسی قدر چوڑے ۵۴۰ چوکے پتھر کے لگتے ہین تو ۱۰ ہاتھ لمبے اور ۸ ہاتھ چوڑے ایسے کتنے چوکے اوس مکان کے فرش مین لگین گے ÷

جواب ۹۷۲ چوکے

## (۶) سوال

جب دن ۱۲ گھنٹے کا ہوتا ہے تب ایک آدمی ۲۰ روز مین ۱۵۰ کوس طے کرتا ہے اور جب ۱۶ گھنٹے کا دن ہوگا تو وہ آدمی کتنے دنون مین ۲۰۰ کوس زمین طے کریگا ÷ جواب ۱۵ دن

## (۷) سوال

ایک گنگ کی جھیلی ۲ آدمیون کو ۱۲ دن کے لیے ہوتی ہو اسی انداز سے ۱۴ آدمیون کو ۲ ۱/۲ مہینے کے لیے کتنی جھیلیان چاہیین ÷ جواب ۵/۹ ۲۰ جھیلی

## (۸) سوال

جب دن ۸ گھنٹے کا ہوتا ہے تب ۵۰ آدمی ایک کنوین کو ۱۰ دن مین کھودتے ہین اور جب ۶ گھنٹے کا دن ہوگا تو ۱۳۰ آدمی ویسی کنوئین کو کتنے دنون مین کھودینگے جواب ۵ ۵/۹ دن

کے جسقدر برابر حصے کیے جاوین اوستنے ہی نسب نما کی جگہہ لکھے جاتے ہین اور اون برابر حصون مین سے جتنے حصے لیے جاوین اوسقدر عدد شمار کنندہ کی جگہہ لکھا جاتا ہی مثلاً ایک بانس کے برابر پانچ حصے کرکے اون مین سے دو حصے لیے جاوین تو انکو اس طریق پر لکھین گے $\frac{۲}{۵}$ اوسکو کہین گے پانچوین حصہ دو کیونکہ اوسی ایک چیز کے دو پانچوین حصے ہین مگر اوس کو دو چیزونکا پانچوان حصہ نہ کہین گے ✣

کسور عام چھہ قسمون پر منقسم ہین پہلی قسم کسر واجب دوسری قسم کسر غیر واجب تیسری قسم کسر مفرد چوتھی قسم کسر مضاف پانچوین قسم کسر مرکب چھٹی قسم کسر مختلف ✣

(۱) کسر واجب وہ ہی جس مین شمار کنندہ نسب نما سے کم ہو مثلاً [illegible] وغیرہ ✣

(۲) کسر غیر واجب وہ ہی جسمین شمار کنندہ نسب نما کے برابر ہو یا اوس سے زیادہ مثلاً [illegible] وغیرہ ✣

(۳) کسر مفرد وہ ہی جسمین ایک شمار کنندہ اور ایک نسب نما ہو خواہ وہ کسر واجب ہو یا کسر غیر واجب مثلاً [illegible] وغیرہ ✣

(۴) کسر مضاف وہ ہی جسمین کسر کی کسر ہو مثلاً [illegible] کا [illegible] اور [illegible] کا [illegible] [illegible]

(۵) کسر مرکب وہ [illegible] جسمین عدد صحیح اور کسر [illegible] ہو مثلاً [illegible]

[illegible]

(٦) کسر ملتف وہ ہی جسمین شمارکنندہ یا نسب نما یا دونون کسر ہون مثلاً

$$\frac{\frac{1}{2}}{5} \quad \frac{2}{\frac{1}{4}} \quad \frac{\frac{1}{3}}{\frac{5}{13}} \quad \frac{2\frac{1}{2}}{4\frac{1}{3}}$$

جس عدد صحیح کے تلے نسب نما نہو اور اوسکو کسر مین لانا ہو تو اوسکے تلے ایک کا عدد نسب نما لکھتے ہین +

## تحویل کسور عام

تحویل کسور وہ ہی جس سے ایک نام یا صورت کی کسر کو دوسرے نام یا صورت کی کسر مین لاتے ہین اوسکا کام جمع و تفریق کسور وغیرہ مین پڑتا ہی +

## پہلا قاعدہ

### کسور کے اختصار کرنے کا

#### پہلا طریق

کسرون کے اختصار کرنے کا یہ قاعدہ ہی کہ کسر کا شمارکنندہ اور نسب نما جس عدد پر پورے تقسیم ہوسکین تقسیم کرو اور قسمت کرنے سے جو خارج قسمت حاصل ہون اون مین سے شمارکنندہ کی خارج قسمت کو نیا شمارکنندہ مقرر کرو اور نسب نما کی خارج قسمت کو نیا نسب نما اگر وے پھر بھی کسی عدد پر پورے تقسیم ہوسکین تو تقسیم کرو اسیطرح یہانتک قسمت کرو کہ شمارکنندہ اور نسب نما سوا ایک کے اور کسی عدد پر پورے تقسیم نہو سکین تو کسر جسکے یہ شمارکنندہ اور نسب نما ہین وہ کسر مفروضہ کی رسمت مختصر ہو گی +

## دوسرا طریق

شمار کنندہ اور نسبت نما مین جو چھوٹا عدد ہو اوس سے بڑے عدد کو تقسیم کرو اور بڑے عدد مین سے جو باقی عدد بچتا ہی اوس پر چھوٹے عدد کو جو پہلے مقسوم علیہ تھا تقسیم کرو اور جو باقی بچتا ہی اوس پر پہلی باقی کو تقسیم کرو اسطرح سے ہر ایک پچھلی باقی پر پہلی باقی کو جو مقسوم علیہ تھا تقسیم کرتے جاؤ اور جو باقی عدد پہ پہلی باقی پوری تقسیم ہو سکے تو اس اخیر مقسوم علیہ پر شمار کنندہ اور نسبت نما کو تقسیم کرنے سے جو کسر حاصل ہو وہ مختصر ہو جاتا ہی اور اوسکی قیمت مین کچھ فرق نہین پڑتا ہی ٭

(۱) مثال $\frac{144}{240}$ اس کسر کو اختصار کرو

بموجب پہلے طریق کے

(۲) (۲) (۳) (۲) (۲)

$$\frac{144}{240} = \frac{72}{120} = \frac{36}{60} = \frac{12}{20} = \frac{6}{10} = \frac{3}{5}$$ یہ مختصر صورت ہی

بموجب دوسرے طریق کے

$$144)\,240\,(1$$
$$\underline{144}$$
$$96)\,144\,(1$$
$$\underline{96}$$
$$48)\,96\,(2$$
$$\underline{96}$$
$$00$$

۴۸ اخیر مقسوم علیہ

$$\frac{144 \div 48}{240 \div 48} = \frac{3}{5}$$ یہی مختصر کسر پہلے طریق سے بھی آئی تھی

(٣) $\frac{١}{٥}$٢٢ ایضاً جواب $\frac{١١١}{٥}$

(٤) $\frac{٥}{١٦}$٣٣٣ ایضاً جواب $\frac{٥٣٢٩}{١٦}$

(٥) $\frac{١٩}{٥٩}$١٠٠ ایضاً جواب $\frac{٥٩١٩}{٥٩}$

(٦) $\frac{٥}{١٣}$٤٧ ایضاً جواب $\frac{٦١٦}{١٣}$

## تیسرا قاعدہ

### کسر غیر واجب کو کسر مرکب یا عدد صحیح مین لانے کا بیان

شمار کنندہ کو نسب نما پر تقسیم کرو پس جو خارج قسمت ہے وہ عدد صحیح جو حاصل ہو وہی جواب ہوگا اور جو باقی بچے اوسکو عدد صحیح کے داہنی طرف لکھکر اوسکے تلے نسب نما لکھدو پس یہی کسر مرکب ہوجائیگی ۔

(١) مثال $\frac{٩٨١}{١٦}$ اسکی کسر مرکب مین کیا صورت ہوگی

١٦) ٩٨١ (٦١ جواب $\frac{٥}{١٦}$٦١

٩٦

٢١

١٦

٥

(٢) $\frac{٥٦}{٧}$ ایضاً جواب ٨

(٣) $\frac{١٢٤٥}{٢٣}$ ایضاً جواب $\frac{٣}{٢٣}$٥٤

(٤) $\frac{٣٨٤٨}{٢١}$ ایضاً جواب $\frac{٥}{٢١}$١٨٣

(٥) $\frac{٥٩٠٦}{٢٥}$ ایضاً جواب $\frac{٦}{٢٥}$٢٣٦

(٦) $\frac{٦٢١٦١٣}{٥١٤}$ ایضاً جواب $\frac{١٨٧}{٥١٤}$١٢٠٩

## چوتھا قاعدہ

### کسر مضاعف کو کسر مفرد کی صورت مین لانے کا بیان

کسر مضاف مین کوئی عدد صحیح ہو یا کسر مرکب تو اوسکو بموجب قاعدۂ دوسرے تحویل کے کسر مفرد مین سے لے آؤ پھر سب شمار کنندونکو آپسمین ضرب کرنیسے جو حاصل ضرب ہو اوسکو نیا شمار کنندہ فرض کرو اور اسیطرح سے نسب نماؤن کو آپسمین ضرب کرنے سے جو حاصل ضرب ہو اوسے نیا نسب نما جانو اور شمار کنندہ کے تلے جو پہلے ضرب سے حاصل ہوا ہے اپنے نسب نما کو لکھو وہی کسر مفرد ہوگی ✤

اول اس بات کا خیال رکھو کہ شمار کنندہ اور نسب نما مین جو دو برابر عدد ہون اونکو نکال ڈالو اور شمار کنندہ اور نسب نما جس عدد پر پورے سے تقسیم ہوسکین تو قسمت کرنے سے جو خارج قسمت حاصل ہو اونکو اپنی اپنی جگہ پر لکھو پھر بموجب قاعدۂ کسر مضاف کے اوسکو کسر مفرد کی صورت مین لے آؤ ✤

(۱) مثال $\frac{۲}{۳}$ کا $\frac{۳}{۴}$ کا $\frac{۸}{۱۱}$ اس کسر مضاف کی کسر مفرد مین کسطرح کی صورت ہوگی ✤

$$\frac{۲\times۳\times۸}{۳\times۴\times۱۱} = \frac{۴۸}{۱۳۲} = \frac{۴}{۱۱}$$ یہی جواب ہوا

دوسری طرح سے

$$\frac{۲\times۳\times۸}{۳\times۴\times۱۱} = \frac{۲\times۸}{۴\times۱۱} = \frac{۴\times۲\times۲}{۱۱\times۴} = \frac{۲\times۲}{۱۱} =$$

$\frac{۴}{۱۱}$ یہی جواب پہلے بھی آیا تھا ✤

(۲) $\frac{۳}{۴}$ کا $\frac{۲}{۳}$ ایضاً جواب $\frac{۱}{۲}$

(۳) $\frac{۸}{۹}$ کا $\frac{۴}{۷}$ ایضاً جواب $\frac{۳۲}{۶۳}$

(۴) $\frac{۵}{۸}$ کا $\frac{۳}{۵}$ کا $\frac{۲}{۳}$ ایضاً جواب $\frac{۱}{۴}$

(۵) ۱/۴ ۹ کا ۳/۵ ایضاً جواب ۱۱/۳

(۶) ۱/۶ ۱۲ کا ۳/۱۰۰ ایضاً جواب ۲۷/۷۰

## پانچوان قاعدہ

### کسرون کے نسب نما یکسان کرنیکا جبکہ ہر ایک نسب نما جدا جدا ہو

#### پہلا طریقہ

اگر کوئی عدد صحیح ہو یا کسر مرکب یا کسر مضاعف تو بموجب قاعدہ مذکورہ کے اسکو کسر مفرد کی صورت مین لے آؤ پھر ہر ایک کے شمار کنندہ کو سوائے اپنے نسب نما کے باقی کسرون کے نسب نماؤن مین ضرب کرنے سے جو حاصل ضرب ہون وہی نئے شمار کنندے ہون گے اور سب نسب نماؤن کو آپس مین ضرب کرنے سے جو حاصل ضرب ہو وہ نیا نسب نما ہوگا اوسکو مخرج مشترک کہتے ہین +

(۱) مثال ۱/۲ و ۳/۵ و ۴/۷ ان کسرون کو ایسی صورت مین لاؤ کہ سب کے تلے یکسان نسب نما ہو جاوین +

۱ × ۵ × ۷ = ۳۵ یہ نیا شمار کنندہ ۱/۲ کا ہے +

۳ × ۲ × ۷ = ۴۲ ایضاً ۳/۵ کا ہے +

۴ × ۲ × ۵ = ۴۰ ایضاً ۴/۷ کا ہے +

۲ × ۵ × ۷ = ۷۰ یہ نیا نسب نما ہے

۳۵/۷۰ ۴۲/۷۰ ۴۰/۷۰ یہ کسرین دوسری صورت کی جنکے یکسان نسب نما ہین کسرون مذکور کے برابر ہین +

(۲) $\frac{۴}{۳}$ و $\frac{۴}{۵}$ ایضاً جواب $\frac{۲۰}{۱۵}$ و $\frac{۱۲}{۱۵}$

(۳) $\frac{۱}{۲}$ و $\frac{۱}{۳}$ و $\frac{۱}{۴}$ ایضاً جواب $\frac{۱۲}{۲۴}$ و $\frac{۸}{۲۴}$ و $\frac{۶}{۲۴}$

(۴) $\frac{۱}{۲}$ و $\frac{۲}{۳}$ و $\frac{۵}{۶}$ و $\frac{۷}{۸}$ ایضاً جواب $\frac{۱۴۴}{۲۸۸}$ و $\frac{۱۹۲}{۲۸۸}$ و $\frac{۲۴۰}{۲۸۸}$ و $\frac{۲۵۲}{۲۸۸}$

(۵) $\frac{۱}{۳}$ و $\frac{۱}{۵}$ اکا $\frac{۳}{۴}$ و $\frac{۱}{۲}$ ۵ و $\frac{۲}{۱۹}$ جواب $\frac{۱۹۰}{۵۷۰}$ و $\frac{۵۱۳}{۵۷۰}$ و $\frac{۲۱۳۵}{۵۷۰}$ و $\frac{۶۰}{۵۷۰}$

(۶) $\frac{۱۱}{۱۳}$ و $\frac{۱}{۴}$ اکا $\frac{۳}{۴}$ و $\frac{۹}{۱۱}$ و $\frac{۵}{۷}$

جواب $\frac{۱۳۵۵۲}{۱۶۰۱۶}$ و $\frac{۱۵۰۱۵}{۱۶۰۱۶}$ و $\frac{۱۳۱۰۴}{۱۶۰۱۶}$ و $\frac{۱۱۴۴۰}{۱۶۰۱۶}$

## طریق دوسرا

جس سے کسرونکا یکسان نسب نما مختصر ہوجاتا ہی

مختصر یکسان نسب نما معلوم کرنیکا یہ قاعدہ ہی کہ دو نسب نما جس بڑے سے عدد پر پورے سے تقسیم ہوسکین ایسے عدد کو نکالو اور اوسے مقسوم علیہ اعظم کہتے ہین پھر اوس مقسوم علیہ اعظم پر اِن دونون نسب نماؤن سے کے حاصل ضرب کو قسمت کرنے سے جو خارج قسمت حاصل ہو وہ مختصر نسب نما ہوگا اور اگر تیسرا نسب نما ہو تو اس خارج قسمت کو تیسرے نسب نما مین ضرب کرو اور حاصل ضرب کو اوسکے مضروب اور مضروب فیہ کے مقسوم علیہ اعظم پر تقسیم کرکے خارج قسمت نکالو اگر چوتھا نسب نما ہو تو اس خارج قسمت اور چوتھے نسب نما کے ساتھ قاعدۂ مذکور کا عمل کرو آخر مین جاکر جو خارج قسمت حاصل ہو وہی مختصر نیا نسب نما ہوگا *

مختصر شمار کنندے کے بنانے کا قاعدہ یہ ہی کہ ایک کسر کے نسب نما پر مختصر نسب نما کو قسمت کرنے سے جو خارج قسمت ہو اوسے اوسی کسر کے شمار کنندے

مین ضرب کرنے سے جو حاصل ضرب ہووہی نیا شمار کنندہ ہوگا اسیطرح سے اور بھی نئے شمار کنندہ جانو +

(۱) مثال $\frac{۱}{۲}$ و $\frac{۳}{۴}$ و $\frac{۵}{۶}$ ان کسرون کے برابر اور کسرین تبلاؤ جنکے نسب نما یکسان مختصر ہون +

$\frac{۲\times۴\times۶}{۴}$ = ۴ و $\frac{۲۴}{۲}$ = ۱۲ یہی مختصر نسب نما ہے +

$\frac{۱۲}{۲}\times۱ = ۶$ و $\frac{۱۲}{۴}\times۳ = ۹$ و $\frac{۱۲}{۶}\times۵ = ۱۰$

۶ و ۹ و ۱۰ ایسے نئے شمار کنندے ہین

$\frac{۶}{۱۲}$ و $\frac{۹}{۱۲}$ و $\frac{۱۰}{۱۲}$ یہ نئی کسرین برابر ہین کسرون مذکور کے

(۲) $\frac{۷}{۱۲}$ و $\frac{۱۱}{۱۸}$ ایضاً جواب $\frac{۲۱}{۳۶}$ و $\frac{۲۲}{۳۶}$

(۳) $\frac{۱}{۲}$ و $\frac{۲}{۳}$ و $\frac{۳}{۴}$ و $\frac{۵}{۶}$ یہ نئی کسرین برابر ہین کسرون مذکور کے — جواب $\frac{۶}{۱۲}$ و $\frac{۸}{۱۲}$ و $\frac{۹}{۱۲}$ و $\frac{۱۰}{۱۲}$

(۴) $\frac{۲}{۵}$ و $\frac{۲}{۳}$ و $\frac{۵}{۹}$ و $\frac{۱}{۲}$ ایضاً جواب $\frac{۳۶}{۹۰}$ و $\frac{۶۰}{۹۰}$ و $\frac{۵۰}{۹۰}$ و $\frac{۴۵}{۹۰}$

(۵) $\frac{۱}{۲}$ و $\frac{۳}{۸}$ و $\frac{۴}{۹}$ و $\frac{۵}{۲۴}$ و $\frac{۷}{۷۲}$

ایضاً جواب $\frac{۲۵۲}{۵۰۴}$ و $\frac{۱۸۹}{۵۰۴}$ و $\frac{۲۲۴}{۵۰۴}$ و $\frac{۱۰۵}{۵۰۴}$ و $\frac{۴۹}{۵۰۴}$

(۶) $\frac{۱}{۳}$ و $\frac{۳}{۴}$ و $\frac{۵}{۶}$ و $\frac{۷}{۸}$ و $\frac{۱۱}{۱۶}$ و $\frac{۱۷}{۲۴}$

ایضاً جواب $\frac{۱۶}{۴۸}$ و $\frac{۳۶}{۴۸}$ و $\frac{۴۰}{۴۸}$ و $\frac{۴۲}{۴۸}$ و $\frac{۳۳}{۴۸}$ و $\frac{۳۴}{۴۸}$

## چھٹا قاعدہ

### ایک نام کی کسر کو دوسرے نام کی کسرین لانیکا

چھوٹے نام کی کسر کو بڑے نام کی کسرین لانا ہو تو چھوٹے نام کی کسر کے

نسب نما کو اوس عدد مین ضرب کرو کہ جس پر تقسیم کرنے سے اوسی چھوٹے نام کا کوئی عدد صحیح بڑے نام کا عدد ہو جاتا ہو اور جو بڑے نام کی کسر کو چھوٹے نام کی کسر مین لانا ہو تو اوسکے شمار کنندے کو اوس عدد مین ضرب دو جسکے ضرب دینے سے اوسی بڑے نام کا عدد صحیح چھوٹے نام کا عدد ہو جاتا ہے

(۱) پائی کے $\frac{5}{4}$ کو روپیے کے نام کے عدد مین لا کر بتلاؤ +

$\frac{5}{16 \times 12 \times 6} = \frac{5}{1152}$ جواب ہوا

(۲) ایک روپیہ کے $\frac{7}{18}$ حصے کو پائی کے نام کے عدد مین لاؤ

$\frac{12 \times 16 \times 7}{18} = \frac{6 \times 2 \times 16 \times 7}{3 \times 6} = \frac{2 \times 16 \times 7}{3} = \frac{224}{3}$ جواب ہوا

(۳) ایک روپیہ کے $\frac{5}{9}$ کو پائی کی صورت مین لاؤ + جواب $\frac{320}{3}$

(۴) ایک من کے $\frac{1}{6}$ کو چھٹانک کر کے لکھو جواب $\frac{320}{3}$

(۵) مہینے کے $\frac{3}{13}$ حصے کو دن کر کے لکھو جواب $\frac{90}{13}$

(۶) ۷ آنہ ۳ پائی کو روپیہ کے نام کے عدد مین لاؤ + جواب $\frac{29}{64}$

(۷) ساڑھے چھہ سیر کو من کی صورت مین لکھو + جواب $\frac{13}{80}$

## ساتوان قاعدہ

### کسر کی قیمت کو چھوٹے نام کے عدد مین لانیکا

جس نام کی کسر ہو اوسکو اوس عدد مین ضرب کرو جس سے وہ چھوٹے نام کا عدد ہو جاوے اور حاصل ضرب کو نسب نما پر تقسیم کرو بعد دریافت ہونے خارج قسمت کے جو باقی بچے اوسکو پھر اوس عدد مین ضرب دو جس سے وہ بھی کبھی اور چھوٹے نام کا عدد ہو جاوے اور حاصل ضرب کو نسب نما پر

پر تقسیم کرو اور خارج قسمت معلوم کرو اسطرح سے جہانتک باقی چھوٹے نام کے عددونمین وہانتک عمل کرو اور آخر مین جو باقی رہتے اوسکے تلے نسب نما رکھو۔ اس کسر اور سب خارج قسمتونکو بترتیب لکھنے سے سوال کا جواب ہوگا ×

(۱) مثال ایک آنہ کے $\frac{5}{6}$ حصے کو چھوٹے نام کے عددونمین لاؤ

$$\frac{5}{6}\times 12 = \frac{60}{6}$$

پائی ۱۰ جواب ہوا

(۲) ایکروپیہ کے $\frac{3}{8}$ حصے کا چھوٹے نام کے عددون مین کیا جواب ہوگا

جواب چھہ آنہ

(۳) ایک اشرفی کے $\frac{4}{9}$ حصے کے کیا دام ہونگے + جواب روپیہ ۷ آنہ ۱۰ پائی

(۴) ایک گز کے $\frac{5}{9}$ کی کیا مقدار ہوگی + جواب ہاتھہ ۱ گرہ $\frac{8}{9}$

(۵) ایک پنسیری کے $\frac{3}{8}$ کی کیا تول ہوگی جواب سیر ۱ چھٹانک ۱۴

(۶) ایک من کے $\frac{4}{9}$ کی کیا مقدار ہوگی + جواب سیر ۱۷ چھٹانک $1\frac{4}{9}$

(۷) ایکدن کے $\frac{7}{13}$ کا کیا جواب ہوگا + جواب پہر ۴ گھڑی $1\frac{1}{13}$

## آٹھوان قاعدہ

### کسر ملتف کو کسر مفرد کی صورتمین لانیکا

کسر ملتف مین اگر کسر مرکب ہو تو اوسکو اول کسر غیر واجب کرو اور اگر اسکا شمار کنندہ یا نسب نما عدد صحیح ہو تو اوس صحیح کے تلے عدد ایک لکھکر کسر کی صورت کرو

سب شمار کنندونکو جمع کرلو اور اِس میزان کے تلے ایک نسب نما کو لکھدو

وہ کسر حاصل جمع ہوگی +

اِس بات پر بھی خیال رکھو کہ اگر کسر مرکب یا کئی کسر مرکب اور کسرونکو جمع کرنا ہو

تو اول کسر مرکبونکے عددون صحیح کو جمع کرلو اور باقی کسرونکا یکسان نسب نما

کرکے جمع کرلو اور جو یہ کسر غیر واجب ہو تو اون مین سے عدد صحیح کو علحدہ

کرکے اوسکو پہلے میزان کے عدد صحیح مین جمع کردو اس حاصل جمع کے

دائین طرف باقی کسر کو کسر مرکب کے موافق لکھو یہی کسر مرکب میزان کل ہوگی ×

(۱) **مثال** $\frac{۲}{۳}$ و $\frac{۳}{۴}$ اِنکو جمع کرکے تبلاؤ +

$۲ \times ۴ = ۸$
$۳ \times ۳ = ۹$
} شمار کنندے ہوئے ×

$۳ \times ۴ = ۱۲$ یکسان نسب نما ہوا اس سبب سے ×

$\frac{۸}{۱۲} + \frac{۹}{۱۲} = \frac{۱۷}{۱۲} = ۱\frac{۵}{۱۲}$ یہ حاصل جمع ہے ×

(۲) $۲\frac{۱}{۳}$ و $\frac{۴}{۵}$ و $\frac{۳}{۴}$ کا $\frac{۱}{۲}$ انکو جمع کرکے تبلاؤ +

$۲\frac{۱}{۳} = \frac{۷}{۳}$ اور $\frac{۳}{۴}$ کا $\frac{۱}{۲} = \frac{۳}{۸}$ اِس سبب سے +

$\frac{۷}{۳}$ و $\frac{۳}{۸}$ اور $\frac{۴}{۵}$ یہ کسرین ہوئین

$۷ \times ۸ \times ۵ = ۲۸۰$
$۳ \times ۳ \times ۵ = ۴۵$
$۴ \times ۳ \times ۸ = ۹۶$
} یہ شمار کنندے ہوئے ×

$۳ \times ۸ \times ۵ = ۱۲۰$ یکسان نسب نما ہوا ×

اور $\frac{96+45+280}{140} = \frac{421}{140} = 3\frac{1}{140}$ یہ جواب ہوا

(۳) روپیہ $\frac{1}{7}$ آنہ $\frac{2}{9}$ پائی $\frac{5}{12}$ انکا حاصل جمع کیا ہوگا ۔

روپیہ $\frac{1}{7} = \frac{12\times16\times1}{7} = \frac{192}{7}$ پائی اور آنہ $\frac{2}{9} = \frac{12\times2}{9} = \frac{24}{9}$ پائی

جمع کرنے کے لائق کسرین ہوئین $\frac{192}{7} + \frac{24}{9} + \frac{5}{12}$ بموجب

قاعدۂ اختصار کے کسرون کی یہ صورتین ہوئین ۔

$\frac{6912}{252} + \frac{672}{252} + \frac{105}{252} = \frac{6912+672+105}{252} =$

$\frac{7689}{252} = 30 + \frac{129}{252}$ پائی $= 2$ آنہ $6\frac{129}{252}$ پائی یہ جواب ہوا ۔

(۴) $\frac{3}{7}$ اور $\frac{5}{11}$ انکو جمع کرکے کہو ۔ جواب $\frac{68}{77}$

(۵) $\frac{1}{2}$ و $\frac{1}{3}$ و $\frac{1}{4}$ ایضاً جواب $1\frac{1}{12}$

(۶) $\frac{2}{5}$ و $9$ و $\frac{1}{4}$ ایضاً جواب $9\frac{13}{20}$

(۷) $\frac{5}{8}$ و $7$ و $\frac{1}{2}$ و $\frac{3}{4}$ ایضاً جواب $8\frac{7}{8}$

(۸) $\frac{3}{5}$ و $\frac{1}{4}$ کا $\frac{2}{5}$ اور $\frac{3}{8}$ ایضاً جواب $1\frac{1}{40}$

(۹) $6\frac{3}{8}$ کا $\frac{9}{10}$ و $\frac{1}{2}$ کا $\frac{2}{7}$ اور $7\frac{1}{2}$ جواب $13\frac{109}{112}$

(۱۰) $55\frac{1}{2}$ و $109\frac{6}{7}$ و $2\frac{9}{10}$ جواب $168\frac{9}{35}$

(۱۱) $1000\frac{2}{5}$ و $72\frac{5}{9}$ و $6\frac{2}{45}$ جواب $1081$

(۱۲) ایک ہفتے کا $\frac{1}{3}$ اور ایک دن کا $\frac{1}{4}$ اور ایک گھنٹے کا $\frac{1}{2}$ انکو جمع کرکے کہو ۔ جواب ۲ دن $14\frac{1}{2}$ گھنٹہ

(۱۳) ۱۵ روپیہ کا $\frac{2}{7}$ و $3\frac{2}{7}$ روپیہ کا $\frac{5}{6}$ کا $\frac{1}{3}$ و $\frac{3}{4}$ آنہ کا $\frac{3}{12}$ انکو جمع کرکے لکھو ۔

جواب ۰ عہ ۱۴ عہ

## حاشیہ متعلق صفحہ ۵

صاحب رسالہ کے اس کلام سے دو امر مفہوم ہوتے ہین اور دونون کی صحت مین
کلام ہے اول یہ کہ جیسا کہ اجناس مرکب مین ہر جگہ ایک جز کی مقدار مقرر اور مفروض
ہو سکتی ہے ویسے ہی ہر جگہ ایک سے زیادہ جزون کی بھی مقدار مقرر اور مفروض ہو سکتی ہے
حالانکہ یہ تعمیم باطل ہے اکثر ایسا ہوتا ہے کہ جب ایک جز کی مقدار مقرر ہو جاتی ہے پھر امکان
نہین ہوتا ہے کہ دوسری جز کی مقدار حسب خواہش مقرر کر سکین البتہ بعض صورتون مین
کئی جزون کی مقدار کا مقرر ہونا ممکن ہوتا ہے دوم یہ کہ کئی جزون کی مقدار حسب قاعدۂ
مذکورۂ صورت چہارم کے مقرر ہو سکتی ہے حالانکہ صور ممکنہ مین بھی قاعدۂ صورت
چہارم سے یہ مطلب حاصل نہین ہو سکتا۔ بطلان تعمیم کے واسطے یہ مثال کافی ہے
مثلاً ۵، ۱۰، اور ۱۲ کے نرخ کا سونا ہے اور مطلوب ہے کہ ان سے ۸ کے نرخ کا سونا
حاصل کرین ہمنے ۵ کے نرخ کا ۲ تولہ اور ۱۰ کے نرخ کا ۴ تولہ مقرر کیا یہ ۶ تولہ سونا
۵۰ روپیہ کا ہوا اور فی تولہ ۸ روپیہ سے زیادہ قیمت ہوئی اب کسطرح ممکن ہے کہ اس مین
۱۲ کے نرخ کا سونا ملا کے ۸ کے نرخ کا کر دین اسواسطے کہ وہ پہلے ہی ۸ کے نرخ
سے زیادہ ہو چکا ہے اب اعلی جنس کا سونا ملنے سے اور زیادہ نرخ کا سونا ہو جائیگا
اور مطلوب ہے کہ ۸ کے نرخ کا ہو اور وجہ نہ جاری ہونے قاعدۂ صورت چہارم
کی صور ممکنہ مین یہ ہے کہ جب تم ایک جز کی مقدار مقرر کر کے پھر دوسری جز کی
مقدار مقرر کروگے تو جو مقدار کہ اول دفعہ مقرر کر چکے تھے وہ اب موافق اس قاعدہ کے
اپنے حال پر باقی نرہے گی بلکہ بدل جاویگی اور منظور یہ تھا کہ اپنے حال پر رہے فقط
خاکسار نے وقت تحریر اس حاشیہ کے اس مطلب کے واسطے ایک ایسا قاعدہ بوسیلہ جبر و مقابلہ

سکے اخذ کیا ہے کہ ایک جز کو مجہول چھوڑ کر اور جزون کی مقدار جتنی چاہو فرض کر لو اس قاعدے کے وسیلہ سے صور ممکنہ مین جز مجہول المقدار کی مقدار معلوم ہوجائیگی اور صورہ غیر ممکنہ کا غیر ممکن ہونا بھی اسی قاعدہ سے دریافت ہوجائے گا +

## قاعدہ

ہر ایک جز کی مقدار یا تعداد مفروضہ کو اوسی جز کی قیمت مین علیحدہ علیحدہ ضرب دیکر حاصل ضربون کو جمع کرو کہ یہ حاصل جمع قیمت تمام مقدارون مفروضہ کی بنرخ مختلفہ ہے پھر مجموعہ مقدارون مفروضہ کو قیمت مطلوبہ مین ضرب دو کہ یہ حاصل ضرب قیمت تمام مقدارون مفروضہ کی بنرخ قیمت مطلوبہ ہے پس ان دونون قسم کی قیمتون کو یعنی پہلے حاصل ضربون کی جمع کو اور اس حاصل ضرب کو باہم تفریق کرکے حاصل تفریق کو مقسوم بناؤ پھر جز مجہول المقدار کی قیمت اور قیمت مطلوبہ کو باہم تفریق کرکے حاصل تفریق کو مقسوم علیہ کرو اور مقسوم اور مقسوم علیہ سے جو خارج قسمت ہوگا وہی مقدار یا تعداد جز مجہول المقدار کی ہوگی ــ مثلاً ۵ و ۷ و ۱۲ اسکے نرخ کا سونا ہے اور مطلوب ہے کہ قیمت ۸ کے نرخ کا سونا بن جاے اور ہمنے فرض کیا کہ ۶ تولہ ۵ والا اور ۴ تولہ ۷ والا لیا جاے اب ۱۲ والے مین سے کتنا لینا چاہیے تاکہ ۸ کے نرخ کا سونا بن جاے گویا ۱۲ قیمت جز مجہول المقدار ہے تو بموافق قاعدہ مذکورہ کے ۶ کو ۵ مین اور ۴ کو ۷ مین ضرب دیکر حاصل ضربون کو جمع کیا ۵۸ ہوا پھر مجموعہ ۶ تولہ اور ۴ تولہ یعنی ۱۰ کو ۸ مین کہ قیمت مطلوبہ ہے ضرب کیا حاصل ضرب ۸۰ ہوا پھر ۵۸ و ۸۰ کو باہم تفریق کیا حاصل تفریق ۲۲ ہوا اسکو مقسوم ٹھہرایا پھر ۱۲ قیمت جز مجہول اور ۸ قیمت مطلوبہ کو باہم تفریق کیا حاصل تفریق ۴ ہوا

کہ یہ مقسوم علیہ ہی جب ۲۲ کو ۴ پر تقسیم کیا خارج قسمت ۵½ ہوا کہ یہی جواب ہے یعنی اگر ساڑھے پانچ تولہ سونا ۱۲ کے نرخ والے کا ملاؤگے تو تمام سونا ۸ کے نرخ کا بن جائیگا ۔

## صورت عمل

قیمت اجزاء تعداد مفروضہ تولہ حاصل ضرب

قیمت مطلوبہ ۸ ﴿
۵ × ۶ = ۳۰
۷ × ۴ = ۲۸
۱۲ ۵۸ جمع حاصل ضربونکی

تولہ تولہ قیمت مطلوبہ حاصل ضرب

۶ × ۲ = ۱۲ × ۸ = ۸۰ مفروق منہ

۵۸ مفروق

۲۲ حاصل تفریق جو مقسوم ہوا

۱۲ مفروق منہ

۸ مفروق

۴ حاصل تفریق جو مقسوم علیہ ہوا

جواب ۵½ = ۲۲/۴

اب توضیح اس مطلب کے واسطے مثال مذکورہ میں فرض کی صورت بدل دی یعنی ۴ تولہ ۱۲ کے نرخ کا اور ۲ تولہ ۷ کے نرخ کا فرض کیا اور ۵ کے نرخ والے کو مجہول چھوڑا پس ۴ کو ۱۲ میں اور ۲ کو ۷ میں ضرب کیا مجموعہ حاصل ضربوں کا ۶۲ ہوا پھر مجموعہ ۴ و ۲ یعنی ۶ کو ۸ میں کہ قیمت مطلوبہ

یہی ضرب کیا حاصل ضرب ۴۸ ہوا پس ۶۲ اور ۴۸ کو باہم تفریق کیا حاصل تفریق ۱۴ ہوا کہ یہ مقسوم ہے پھر وہ کہ قیمت جزء مجہول ہے اور وہ کہ قیمت مطلوبہ ہے یکے حاصل تفریق ۳ کو مقسوم علیہ کیا جب ۱۴ کو ۳ پر تقسیم کیا خارج قسمت $4\frac{2}{3}$ ہوا کہ یہی جواب ہے یعنی اگر ۵ کے نرخ والا چار تولہ اور دو ثلث تولہ ۱۲ کا ملاؤ تو ۷ کے نرخ کا سونا بن جائیگا ۔

## صورت عمل ثانی

قیمت اجزار　　تعداد مفروضہ　　حاصل ضرب

قیمت مطلوبہ ۵ } ۷ × ۲ = ۱۴

۱۲ × ۴ = ۴۸ / ۶۲ جمع حاصل ضربونکی

تولہ تولہ قیمت مطلوبہ حاصل ضرب

۴ + ۲ = ۶ × ۸ = ۴۸

۶۲ مفروق منہ ۸

۴۸ مفروق ۵

جواب $4\frac{2}{3}$ ――― ۱۴ ――― ۳

اور اس قاعدہ سے صور ممکنہ اور غیر ممکنہ اصطلاح سے معلوم ہوتی ہیں کہ اگر جزء مجہول کی قیمت قیمت مطلوبہ سے زیادہ ہے تو صور ممکنہ میں ہمیشہ حاصل ضرب ثانی پہلے حاصل ضربون کی جمع سے زیادہ ہوگا اور کم ہے تو کم ہوگا ۔ مثلاً مثال مذکورہ کی صورت اول میں جو ۱۲ ۸ سے زیادہ ہے تو ۸ ۵ سے زیادہ

اور صورت دوم مین اگر ۸ سے کم ہی تو ۴۸ ۶۴ سے کم ہی اور اگر اسکا عکس ہو یا دونون حاصل ضرب برابر ہون تو اوسکو صورت غیر ممکن سمجھو اور صورت غیر ممکن مین بھی یہ قاعدہ اتنا فائدہ بتاتا ہی کہ صورت ممکنہ کے عکس مین اگر موافق قاعدہ کے عمل کروگے تو جو خارج قسمت نکلے گا اگر اوسکو مقدارون مفروضہ سے کم کروگے اور اوسکی قیمت کو مقدارون مفروضہ کی قیمت سے کم کروگے تب بھی مطلب حاصل ہو جائیگا گویا یہ قاعدہ بتاتا ہی کہ اس چیز کو ملانا غیر ممکن ہی بلکہ نکالنا چاہیے اور جہان دونون حاصل ضرب برابر ہو نکلے وہان نہ ملانا چاہیے نہ نکالنا ۞ فقط ما انا الفقیر الی اللہ الغنی برکت علی

صورت عمل صورت غیر ممکنہ

| قیمت اجزاء | | تعداد مفروضہ | | حاصل ضرب |
|---|---|---|---|---|
| ۱۲ | × | ۲ | = | ۲۴ |
| ۵ | × | ۸ | = | ۴۰ |
| ۴ | | | | ۶۴ جمع |

قیمت مطلوبہ ۸

تولہ تولہ قیمت مطلوبہ حاصل ضرب

۲ + ۸ = ۱۰ × ۸ = ۸۰ مفروق منہ قیمت مطلوبہ

۶۴ مفروق ۱۶

جواب ۱۶ ۴

یعنی ۴ تولہ سونا اور اوسکی قیمت ۱۶ روپیہ اصل تعداد اور قیمت سے کم کرو ۞

صورت عمل ثانی صورت غیر ممکنہ

| قیمت اجزاء | | تعداد مفروضہ | | حاصل ضرب |
|---|---|---|---|---|
| ۱۲ | × | ۳ | = | ۳۶ |
| ۵ | × | ۴ | = | ۲۰ |
| ۴ | | | | ۵۶ جمع |

قیمت مطلوبہ ۸

تولہ تولہ قیمت مطلوبہ حاصل ضرب

۳ + ۴ = ۷ × ۸ = ۵۶ مفروق منہ قیمت مطلوبہ

۵۶ مفروق ۰

جواب ۰ ۰ ۴

یعنی ۴ کے نرخ والا نہ ملانا چاہیے اور نہ نکالنا چاہیے ۞

شکر و احسان سب مسبب الاسباب واحد مطلق کو زیبا ہے کہ جسنے اپنی رحمت و عنایت سے
ہم گنہگاروں کو بہترین امت سید المرسلین رحمۃ للعالمین میں پیدا کیا صلی اللہ علیہ
وعلی آلہ واصحابہ وسلم کہ اندنوں حصہ سوم مبادی الحساب تصحیح و تنقیح کا پیرادان
مطبع باہتمام امیدوار رحمت یزدان محمد حبیب الامین بن حاجی محمد روشن خان
مغفور و تربیت یافتہ خدمت برادر معظم محمد مصطفی خان صاحب در مطبع نظامی
واقع کانپور میں اواخر ذیقعدہ سنہ ۱۲۹۰ ہجری چھپکر تمام ہوا فقط

وجہ ختم بہ خاتم

واسطے سند اس بات کے کہ یہ کتاب مطبع نظامی کی چھپی ہوئی ہے
مہر و دستخط آخر میں کیے گئے ہیں

العبد

محمد عبد الرحمن خان عفی عنہ بن حاجی محمد روشن خان مرحوم بقلم خود

محمد روشن خان
محمد عبد الرحمن خان

# مبادی الحساب

## حصہ چہارم

## کسور اعشاریہ

اگرچہ حصہ دوم مین کسور اعشاریہ کا بیان ہو چکا ہے لیکن واسطے مشق طالب العلمون کے اس حصے مین بھی کچھہ حال مکرر اور کچھہ نیا لکھا جاتا ہے۔ واضح ہو کہ کسر اعشاری اوسے کہتے ہین کہ جس کے نسب نما مین ہندسے کے دائین طرف اتنے صفر ہون کہ جتنے شمار کنندہ مین مرتبے ہون لیکن نسب نما لکھنے مین نہین آتا فقط شمار کنندہ لکھا جاتا ہے اور نشان کسر کے واسطے شمار کنندہ کے بائین طرف ہمزہ لکھتے ہین مثلاً ٥/١٠ و ٢٥/١٠٠ و ٧٥/١٠٠٠ کو اسطرح سے لکھتے ہین ٥ء ، ٢٥ء ، ٠٧٥ء اور پڑھنے مین پہلی کسر کو دسوین حصے ٥ اور دوسری کو سووین حصے ٢٥ اور تیسری کو ہزاروین حصے ٧٥ کہینگے کسر اعشاری کے داہنی طرف صفر رکھنے سے کسر کی قیمت مین کچھہ فرق نہین آتا کیونکہ ٥ء ، ٥٠ء ، ٥٠٠ء وغیرہ یعنی ٥/١٠ و ٥٠/١٠٠ و ٥٠٠/١٠٠٠ وغیرہ مین

اسیطرح $695.4321 = 695 + \frac{4}{10} + \frac{3}{100} + \frac{2}{1000} + \frac{1}{10000}$

$21.97845631 = 21 + \frac{9}{10} + \frac{7}{100} + \frac{8}{1000} + \frac{4}{10000} + \frac{5}{100000} + \frac{6}{1000000} + \frac{3}{10000000} + \frac{1}{100000000}$ +

جیسا کہ اعداد صحیحہ مین مرتبہ عدد کے دائین طرف سے بائین طرف کو بڑھنے سے عدد کی قیمت دس گنی زیادہ ہو جاتی ہے ویساہی حال کسور اعشاریہ کا بھی ہے پس اسیواسطے اعمال صحیحہ اور اعشاریہ ایک طور پر ہوتے ہین صرف اس بات پر لحاظ رکھنا چاہیے کہ جواب مین نشان کسر اعشاری جس جگہہ چاہیے اوس جگہہ ہو +

## قاعدۂ جمع کسور اعشاریہ

جن کسور اعشاریہ کا جمع کرنا منظور ہو اونکو اس طور پر لکھو کہ نشان کسر اعشاری ایک دوسرے کے نیچے رہے یعنی اونکے ہمزے باہم محاذات مین رہین پھر مثل اعداد صحیح کی جمع کرو اور حاصل جمع مین نشان کسر یعنی ہمزہ ہمزہ کے نیچے لکھو اور یاد رکھو کہ جس عدد مین سب سے زیادہ مراتب کسر اعشاری ہونگے اتنے ہی مراتب کسر حاصل جمع مین ہون گے +

### مثال

(۱) ۲۵،۰۷۴ + ۱،۸۲۵۴ + ۱۲۵ + ،۰۵۶۷۸۷۶ + ۱۷۷۶،۱۱۱ کا حاصل جمع بتلاؤ +

صورت عمل

```
 ۲۵،۰۷۴
  ۱،۸۲۵۴
۱۲۵،
   ،۰۵۶۷۸۷۶
۱۷۷۶،۱۱۱
--------------
۱۹۲۸،۰۶۷۱۸۷۶  حاصل جمع
```

(۲) ۱۲۷٫۶۲ سے ۱۳٫۷۲۵ منہا کرو ÷ جواب ۱۱۳٫۸۹۵ ÷

(۳) ۶۲۱۳٫۷۲۵ سے ۱۶۲٫۲۵ تفریق کرو ÷ جواب ۶۰۵۱٫۴۷۵ ÷

(۴) ۳۷۶۰٫۲۷۹ سے ۳۴۲۳٫۰۰۷۶ گھٹاؤ ÷ جواب ۳۳۷٫۲۷۱۴ ÷

(۵) ۳۰٫۷۲۶۵ سے ٫۰۰۷۵۹۸ کم کرو ÷ جواب ۳۰٫۷۱۸۹۰۲ ÷

(۶) ۱۰۰٫۰۱۱ سے ۲٫۰۷۵۶۸ گھٹاؤ ÷ جواب ۹۷٫۹۳۵۳۲ ÷

# ضرب کسور اعشاریہ

## قاعدہ

مضروب کو مضروب فیہ کے تلے لکھو اور بموجب قاعدہ ضرب اعداد صحیح کے اونکا حاصل ضرب دریافت کرو اور اسمین تعداد مراتب کسر اعشاری کی مجموعہ تعداد مراتب کسور اعشاریہ دونون مضروب اور مضروب فیہ کے برابر ہوگی مگر خیال رکھو کہ جو ہندسے حاصل ضرب کے حاصل جمع مذکور سے کم ہون اوتنے ہی صفر حاصل ضرب کے بائین طرف لکھکر نشان کسر اعشاری کردو ÷

(۱) ٫۰۲۵۳۴ کو

٫۰۳۲۵۶ مین ضرب کرو

۱۵۲۰۴
۱۲۶۷۰
۵۰۶۸
۷۶۰۲

٫۰۰۰۸۲۵۰۷۰۴ حاصل ضرب

(۲) ٫۶۳۴۷۸ کو ۳۴٫۳۰۸ مین ضرب کرو ÷ جواب ۶۵٫۳۰۷۷۳۵۱۲

ہندسہ مضروب کو ضرب دو اوسکے دائین طرف سے کے خواہ دو ہندسے خواہ ایک ہندسہ کو بھی مضروب فیہ کے اوسی ہندسے مین ضرب دے کر حاصل اس طور سے اول ہندسہ ہر ایک سطر مین شامل کرو کہ جو حاصل ضرب ۵ و ۱۴ کے اندر ہو تو حاصل ایک سمجھو اور جو ۱۵ و ۲۴ کے اندر ہو تو حاصل ۲ اور جو ۲۵ اور ۳۴ کے اندر ہو تو حاصل ۳ جانو وعلی ہذا القیاس پھر تمام سطرون حاصل ضربون کو جمع کرنے سے جو حاصل ہو وہی حاصل ضرب مطلوب ہوگا - واضح ہو کہ اس عمل مین مضروب کے داہنے طرف کے دو ہندسون کے حاصل ملانے مین اور ایک کے حاصل ملانے مین کبھی ایک دو عدد کا فرق ہو جاتا ہے لیکن ایسے فرق پر ایسی جگہ مین کہ جہان چھوٹی کسرون کا چھوڑ دینا منظور ہوتا ہے کچھ لحاظ نہین ہوتا اور اگر اسکو لحاظ ہو پس جس جگہ اوسکو مثلاً چار مرتبے کسر کے حاصل ضرب مین رکھنے منظور ہون وہ اوس جگہ پانچ رکھے +

## مثال

(۱) ۲۷٫۱۴۹۸۶ کو ۹۲٫۴۱۰۳۵ مین ضرب کرو اور حاصل ضرب مین فقط چار مراتب کسور اعشاریہ کے رکھو +

صورت عمل معمولی

| | | |
|---|---|---|
| مضروب | ۲۷٫۱۴۹۸۶ | |
| مضروب فیہ | ۹۲٫۴۱۰۳۵ | |
| | ۱۳ | ۵۷۴۹۳۰ |
| | ۸۱ | ۴۴۹۵۸ |
| | ۲۷۱۴ | ۹۸۶ |
| | ۱۰۸۵۹۹ | ۴۴ |
| | ۵۴۲۹۹۷ | ۴ |
| | ۲۴۴۳۴۸۷۴ | |
| | ۲۵۰۸٫۹۲۸۰ | ۶۵۰۵۱۰ |

صورت عمل مختصر طریق

| | |
|---|---|
| مضروب | ۲۷٫۱۴۹۸۶ |
| | ۵۳۰۱۴٫۲۹ |
| | ۲۴۴۳۴۸۷۴ |
| | ۵۴۲۹۹۷ |
| | ۱۰۸۵۹۹ |
| | ۲۷۱۵ |
| | ۹۱ |
| | ۱۴ |
| | ۲۵۰۸٫۹۲۸۰ |

# قسمت کسور اعشاریہ

## قاعدہ

موافق قاعدۂ قسمت اعداد صحیحہ کے عمل کرو اور جو خارج قسمت حاصل ہو اوسمین داہنین طرف سے شمار کرو اوتنے مراتب کسور اعشاریہ کے رکھو جتنے مراتب کہ کسور اعشاریۂ مقسوم کے مراتب مقسوم علیہ سے زیادہ ہون اور خیال رکھو کہ جو خارج قسمت مین اتنے ہندسے نہون کہ جنکے بعد نشان کسور اعشاریہ کا موافق قاعدۂ مذکور کے رکھا جاوے تو اونکے بائین طرف جتنے صفر کافی ہون رکھدو اگر قسمت کرینگے بعد کچہہ باقی رہے تو باقی کے داہنین طرف اوتنے صفر رکھہ لو جتنا خارج قسمت طویل کرنا منظور ہو اگر مقسوم کے مراتب کسور مقسوم علیہ کے مراتب کسور سے کم ہون تو مراتب کسور اعشاریۂ مقسوم کو قبل شروع عمل قسمت کے مراتب کسور مقسوم علیہ کے ہمیشہ برابر کرلینا چاہیے اور اس حالت مین خارج قسمت یہان تک عدد صحیح ہوگا + مثال

(۱)

۵) ۱۲۶٫۷۸۹۴۵

جواب ۲۵٫۳۵۷۸۹

(۲)

۱٫۲) ٫۰۴۸۲۷۹۶

جواب ٫۰۴۰۲۳۳

(۳)

۱۷٫۹) ۴۸٫۶۲۳۴۰۹۷ (۲٫۷۱۶۳۳

۳۵۸
۱۲۸۲
۱۲۵۳
۲۹۳
۱۷۹
۱۱۵۰
۱۰۷۴
۷۶۹
۷۱۶
۵۳۷
۵۳۷
×

(۴)

٫۲۶۸۵) ۲۷٫۰۰۰۰ (۱۰۰٫۵۵۸۶۵

۲۶۸۵
۱۵۰۰۰
۱۳۴۲۵
۱۵۷۵۰
۱۳۴۲۵
۲۳۲۵۰
۲۱۴۸۰
۱۷۷۰۰
۱۶۱۱۰
۱۵۹۰۰
۱۳۴۲۵
۲۴۷۵

# مثال

(۱) ۲۵۰۸٫۹۲۸۰۶۵۰۵۱ کو ۹۲٫۴۱۰۳۵ پر تقسیم کرو اور خارج قسمت میں فقط چار مراتب کسور اعشاریہ رکھو +

## مختصر طریق

۹۲٫۴۱۰۳(۵) ۲۵۰۸٫۹۲۸۰۶۵۰۵۱ (۲۷٫۱۴۹۰

۱۸۴۸۲۰۷
۹۲۴۱۰) ۶۶۰۷۲۱

۶۴۶۸۷۲
۹۲۴۱) ۱۳۸۴۹

۹۲۴۱
۹۲۴) ۴۶۰۸

۳۶۹۶
۹۲) ۹۱۲

۸۳۲
۹) ۸۰

۷۴
۶

## عمل معمولی

۹۲٫۴۱۰۳۵) ۲۵۰۸٫۹۲۸۰۶۵۰۵۱ (۲۷٫۱۴۹۰

۱۸۴۸۲۰۷۰
۶۶۰۷۲۱۰۶
۶۴۶۸۷۲۴۵
۱۳۸۴۸۶۱۵
۹۲۴۱۰۳۵
۴۶۰۷۵۸۰۰
۳۶۹۶۴۱۴۰
۹۱۱۱۶۶۰۵
۸۳۱۶۹۳۱۵
۷۹۴۷۲۹۰۱
۷۳۹۲۸۲۸۰
۵۵۴۴۶۲۱

شمار کنندہ کے دائین طرف اتنے صفر رکھو جتنے کہ ضرور معلوم ہون
پھر اس عدد کو نسب نما پر تقسیم کرو اور خارج قسمت مین اتنے مراتب
کسور اعشاریہ کے رکھو جتنے کہ صفر شمار کنندہ مذکور کے دائین طرف
رکھے ہون ✣

(۱) $\frac{5}{24}$ کو کسر اعشاریہ کی صورت مین لاؤ ✣

جواب ۲۰۸۳۳۳ء وغیرہ

(۲) $\frac{1}{4}$ و $\frac{1}{2}$ اور $\frac{3}{4}$ کو کسور اعشاریہ کی صورت مین لاؤ ✣

جواب ۲۵ء و ۵ء اور ۷۵ء ✣

(۳) $\frac{3}{8}$ کی قیمت کسور اعشاریہ مین بیان کرو ✣

جواب ۳۷۵ء ✣

(۴) $\frac{1}{25}$ کی قیمت کسور اعشاریہ مین بیان کرو ✣

جواب ۰۴ء

(۵) $\frac{3}{192}$ ایضاً جواب ۰۱۵۶۲۵ء

(۶) $\frac{5}{42}$ $\frac{7}{38}$ $\frac{2}{38}$ کسور اعشاری کی صورتین لکھو ✣

جواب ۷۷ ،۵۱۷ ،۰ ✣

(۷) $\frac{13}{1728}$ ایضاً جواب ۰۰۷۵۲۳۱ء ✣

## دوسرا طریق

تحویل مختلف درجہ کے اعداد کی طرف کسور اعشاریہ کی مثلاً آنے اور
پائیون کو روپیہ کی کسر مین لانا ہو ✣

## قاعدہ

عدد مفروضہ اور جس درجہ کے عدد صحیح کیطرف اوسکی تحویل کرنی منظور ہو
اون دونون کو ایک درجہ کا عدد کرلو پھر اول کو دوم پر بطور تحویل کسر عام
کے تقسیم کرو اور جو خارج قسمت حاصل ہو وہی کسر اعشاریہ مطلوب ہوگی +

یا

اعداد مفروضہ کو ایک دوسرے کے تلے اس ترتیب پر لکھو کہ سب سے
چھوٹا عدد اوپر اور سب سے بڑا عدد نیچے رہے اور انکو مقسوم مان کر
ہر ایک کے بائین طرف ایسا عدد مقسوم علیہ رکھو جسپر تقسیم کرنے سے
عدد مفروضہ بڑے درجے کا عدد ہو جاوے اور اعداد مقسوم اور
مقسوم علیہ کے درمیان ایک خط کھینچ لو پھر سب سے اوپر کے مقسوم کو
اوسکے مقسوم علیہ پر قسمت کرنے سے جو خارج قسمت حاصل ہو اوسے
کسر اعشاریہ مان کر نیچے کے مقسوم کے داہنے رکھدو اور اسیطرح
سب سے نیچے کے مقسوم تک عمل کرنے سے جو خارج قسمت حاصل ہو
وہی جواب ہوگا +

## مثال

۱۵ آنہ ۹ ۳/۴ پائی کو روپیہ کے کسر اعشاریہ مین لاؤ +

۱۵ آنہ ۹ ۳/۴ پائی = ۱۵ × ۱۲ پائی + ۹ ۳/۴ = ۱۸۰ + ۹ ۳/۴ = ۱۸۹ ۳/۴
= ۷۵۹/۴ پائی اور ایک روپیہ = ۱۲ × ۱۶ = ۱۹۲ پائی اسلیے ۷۵۹/۴
÷ ۱۹۲ = ۷۵۹/(۴ × ۱۹۲) = ۲۵۳/(۴ × ۶۴) = ۲۵۳/۲۵۶ = ۹۸۸۲۸۱۲۵،
یہی کسر اعشاریہ مطلوبہ حاصل ہوئی

یا

| | |
|---|---|
| ۴ | ۳ |
| ۱۲ | ۹،۷۵ پائی |
| ۱۶ | ۱۵،۸۱۲۵ |
| جواب | ،۹۸۸۲۸۱۲۵ |

(۲) ۱۴ سیر کو من کی کسر اعشاریہ مین بیان کرو جواب ۳۵ء

(۳) ۳ سیر کو من کی ایضاً جواب ۰۷۵ء

(۴) ۶ آنہ کو روپیہ کی ایضاً جواب ۳۷۵ء

(۵) $\frac{3}{4}$ گز ۲ گرہ کو گز کی ایضاً جواب ۸۷۵ء

(۶) ۱۰ ہفتہ ۲ دن کو ایک سال کی ایضاً جواب ۱۹۷۲۶۰ء

اس سوال مین سال ۳۶۵ دن کا معلوم کرو

(۷) ۳ آنہ کو ایک روپیہ کی ایضاً جواب ۱۸۷۵ء

(۸) ۲ گرہ ۲ انگشت کو ایک گز کی ایضاً جواب وغیرہ - ۱۶۶۶ء

(۹) ۶ ماشہ ۳ رتی کو ایک تولہ کی ایضاً جواب ۵۳۱۲ء

(۱۰) ۱۷ گز ایک فٹ ۶ انچہ کو ایک میل کی ایضاً جواب ۰۰۹۹۴۳۱۸ء

(۱۱) ایک روڈ ۱۴ پول کو ایک ایکڑ کی ایضاً جواب ۳۳۷۵ء

(۱۲) ۱۸ بسوہ ۳ بسوانسی کو ایک بگیہ کی ایضاً جواب ۹۰۷۵ء

## تیسرا طریق

مفروضہ کسر اعشاری کی قیمت اعداد صحیح مین دریافت کرنے کا مثلاً روپیہ کی کسر اعشاری ہو اور معلوم کرنا ہو کہ اس کسر کے کتنے آنے پائی نکلینگے ۔

## قاعدہ

کسر اعشاری مفروضہ کو اوس تعداد مین ضرب دو کہ جتنی تعداد کی چھوٹے درجے کی چیزین ملکر بڑے درجے کی ایک چیز ہو جاوین مثلاً اگر روپیہ کی کسر کی قیمت آنون مین معلوم کرنی ہو تو کسر کو ۱۶ مین ضرب کرو اور اگر آنہ کی کسر کی قیمت پائیون مین معلوم کرنی ہو تو کسر کو ۱۲ مین

ضرب کرو علی ہذا القیاس اور حاصل ضرب مین اتنے مراتب
کسر اعشاری کے مقرر کرو کہ جتنے مراتب کسر مفروضہ مین تھے پھر اگر کسی
عدد اوس سے چھوٹے درجے کے عدد مین قیمت باقی ہو تو حاصل ضرب
کی کسر کو تعداد مذکورہ مین ضرب کرو اور حاصل ضرب مین اتنے مراتب کسر
مقرر کرو کہ جتنے پہلے حاصل ضرب مذکور کی کسر مین تھے اور یہی عمل وہانتک
جاری رکھو جہان تک کہ اخیر درجے کا چھوٹا عدد معلوم کرنا ہو پس ہر ایک
حاصل ضرب کی علامت کسر اعشاری کے بائین طرف جو عدد ہون اونکا
مجموعہ جواب مطلوب ہوگا ؛

## مثال

(۱) ۳۷۶۲۳، روپیہ کی کسر ہے اوسکی قیمت دریافت کرو ؛

$$
\begin{array}{r}
\text{۰۳۷۶۲۳} \\
\text{۱۶} \\
\hline
\text{۶۰۰۱۹۶۸} \\
\text{۱۲} \\
\hline
\text{۲۳۶۱۶،}
\end{array}
$$

جواب ۶ آ ۲۳۶۱۶، پائی

(۲) ۶۲۵، آنہ کی قیمت دریافت کرو ؛ جواب $\frac{۱}{۲}$ ۷ پائی

(۳) ایک روپیہ ۲ آنہ کے ۳۲۲۹، حصہ کی قیمت کیا ہوگی ؛
جواب ایک پیسہ $\frac{۳}{۱۴}$ پائی تقریباً

(۴) ۲ من ۳۲ سیر کے ۶۲۵، جزو ؛
جواب ایک من ۳۳ سیر ۱۲، ۵ چھٹانک

(۵) ۳ من ۳۴ سیر کے ۶۲۵، جزو ؛ جواب ۹ سیر

اکائی پر نشان نقطہ کا کرو پھر ایک ایک مرتبہ چھوڑ کر دہنی بائین مراتب کسر
و صحیح پر نشان کرلو اور یاد رکھو کہ جتنے نشان کہ اعداد صحیح پر ہونگے اوتنے ہی
اعداد صحیح جواب مین آوینگے اور جتنے نشان کہ مراتب کسور اعشاریہ پر ہونگے
اوتنے مراتب کسور اعشاریہ جواب مین ہونگے عمل قاعدہ جذر اعداد صحیح
سے جواب نکالو ÷ اور اگر بعد عمل کے کچھہ باقی رہے اور عمل جاری رکھنا
منظور ہو تو ہر ایک باقی کی داہنی طرف صفر زیادہ کرتے جاؤ اور جذر نکالتے جاؤ ÷

## مثال

(۱) ۱۴۸۷۶،۲۳۵۷ کا جذر نکالو ÷

۱۴۸۷۶،۲۳۵۷ (۱۲۱،۹۶۸۱۷۵

۱
۲۲ | ۴۸
۲ | ۴۴
۲۴۱ | ۴۷۶
۱ | ۲۴۱
۲۴۲۹ | ۲۳۵۲۳
۹ | ۲۱۸۶۱
۲۴۳۸۶ | ۱۶۶۲۵۷
۶ | ۱۴۶۳۱۶
۲۴۳۹۲ | ۱۹۹۴۱
| ۱۹۵۱۴
۲۴۳ | ۴۲۷
| ۲۴۴
۲۴ | ۱۸۳
| ۱۷۱
۲ | ۱۲
| ۱۲

(۱) ۴۱۲۷۸۲۳۴۲۸۱۶ کا جزء الکعب دریافت کرو +

(۳۴۵۶) ۴،۱۲۷،۸۲۳،۴۲۸۱۶

$$۴) ۱۲۷۸ \;(۲ \qquad ۲۷ \quad ۲^۲ \times ۳ = ۱۲$$

۴۱۲۷۸

$$۳^۳ = ۳۹۳۰۴$$

$$۵) ۱۹۷۴۱۲۴ \;(۳۴۶۸ \qquad ۳۴^۲ \times ۳ = ۳۴۶۸$$

۴۱۲۷۸۲۳۴

$$۳۴۵^۳ = ۴۱۰۶۳۶۲۵$$

$$۶) ۲۱۴۶۱۷۸۱۶ \;(۳۵۷۰۷۵ \qquad ۳۴۵^۲ \times ۳ = ۳۵۷۰۷۵$$

۴۱۲۷۸۲۳۴۲۸۱۶

$$۳۴۵۶^۳ = ۴۱۲۷۸۲۳۴۲۸۱۶$$

(۲) ۱٫۷۴۰۹۹۲۴۲۷ کا جزء الکعب نکالو + جواب ۱٫۲۰۳ +

(۳) ۱۴۶۷۰۸،۴۸۴۴ + ایضاً جواب ۵۲٫۷۴ +

(۴) ۱۷۱،۴۶۷۶۴۰۶ + ایضاً جواب ۵٫۵۵۵ +

(۵) ۰٫۰۰۰۱۳۵۵ ایضاً جواب ۰٫۰۵۱۳۸ +

(۶) $\frac{۲}{۳}$ ۱۳ ایضاً جواب ۲٫۳۹۰۸ +

(۷) $\frac{۱}{۸}$ ۱۱۱ ایضاً جواب ۴٫۸۰۷۶۹۸ +

## بیان تناسب جمع و تفریق و سلسلۂ جمع و تفریق

جبکہ تین عددون مین حاصل تفریق پہلے اور دوسرے عدد کا حاصل تفریق دوسرے اور تیسرے عدد کے برابر ہو تو تین عددون مذکورہ مین تناسب جمع و تفریق کا کہلاویگا اور اسی طرح سے جبکہ چار عددون مین حاصل تفریق پہلے اور دوسرے عدد کا حاصل تفریق تیسرے اور چوتھے عدد کے برابر ہو تو چار عدد مذکورہ مین تناسب جمع و تفریق کا ہوگا +

(۲) اگر طرفین معلوم ہوں تو ایک عدد اوسط اس طرح سے معلوم ہو سکتا ہے کہ طرفین کو جمع کر کے حاصل جمع کو نصف کرو +

مثلاً ۳ اور ۵ طرفین ہوں تو $\frac{۳+۵}{۲}$ = ۴ اوسط ہے +

(۳) سلسلۂ جمع و تفریق میں مجموعہ اطراف کا مجموعہ اون دو عددوں کے برابر ہوتا ہے جو کہ اون سے برابر دوری پہ ہوتے ہیں اور اگر تعداد مراتب طاق ہو تو مجموعہ اطراف کا دو چند عدد اوسط کے برابر ہوتا ہے +

مثلاً ۲، ۴، ۶، ۸، ۱۰ وغیرہ اعداد سلسلہ ہیں تو ۲ + ۱۰ = ۴ + ۸ = ۶ × ۲ = ۱۲ +

سلسلۂ جمع و تفریق کی ہر ایک حالت میں اگر پانچ اعداد یعنی اول اور اخیر رقم اور تعداد مراتب اور فرق تمام اور مجموعہ سلسلہ میں سے تین عدد معلوم ہوں تو اون کے وسیلے سے باقی دو عدد دریافت ہو سکتے ہیں +

## پہلا سوال

اطراف اور تعداد مراتب کو جانکر فرق تمام دریافت کرو -

### (۱) قاعدہ

حاصل تفریق اطراف کو تعداد مراتب سے ایک کم پر تقسیم کرنے سے جو خارج قسمت حاصل ہو وہی فرق مطلوب ہوگا +

### مثال

(۱) ۲ اور ۳۵ اطراف ہیں اور تعداد مراتب ۱۸ تو فرق تمام

تعداد مراتب معلوم کرو

۳ ۵ ۱ ۹

۳) ۱ ۵ – ۲ ۱۰ ۱ ۱۰

۵۱

۲

۳ ۵ ... ۲ – ۱ ۵ ... ۳ جواب

(۲) اگر ۳ اور ۱۹ اطراف ہوں اور تعداد مراتب ۹ تو فرق عام بتاؤ

جواب - فرق عام ۲

(۳) ایک شخص نے ایسی رفتار سے چلنا شروع کیا کہ اس حساب سے کہ اول روز فقط ۳ میل چلا پھر ہر منزل کے بعد روزانہ تھوڑا تھوڑا زیادہ چلا کہ ہر ایک پچھلی اور اگلی منزل کا تفاوت یکساں تھا اور اخیر بارھویں روز ۳۵ میل چلا تو بتلاؤ کہ وہ شخص ہر روز کتنا زیادہ چلتا تھا

جواب ۲ میل زیادتی روزانہ

## دوسرا سوال

اطراف اور فرق عام کو جانکر تعداد مراتب دریافت کرو

(ب) قاعدہ

حاصل تفریق اطراف کو فرق عام پر تقسیم کرو جو خارج قسمت حاصل ہو اس سے ایک زیادہ تعداد مراتب ہوں گی

(۱) ۲ اور ۵۳ اطراف ہیں اور ۳ فرق عام تو تعداد مراتب بتلاؤ ⁂

$$\begin{array}{r} ۵۳ \\ \underline{۲} \\ ۳)\ \underline{۵۱} \\ ۱۷ \\ \underline{۱} \\ ۱۸ \end{array}$$

یا

$\frac{۵۳ - ۲}{۳} + ۱ = ۱۸$ جواب

(۲) ایک شخص نے پہلے روز ۱۰ روپیہ خیرات کیے اور دوسرے روز ۱۳ روپیہ اور اسیطرح ۳ روپیہ کی زیادتی سے اخیر روز ۷۰ روپیہ خیرات کیے تو بتلاؤ کہ کتنے روز اوس شخص نے خیرات کی ⁂

جواب ۲۱ دن

(۳) اگر اول رقم ایک ہو اور ۱۰ اخیر رقم اور فرق عام $\frac{۱}{۱۰}$ تو تعداد مراتب کیا ہوگی ⁂

جواب ۹۱

## تیسرا سوال

رقم اول اور فرق عام اور تعداد مراتب کو جانکر رقم اخیر یا اور کوئی عدد سلسلہ کا بتلاؤ

### قاعدہ (ج)

تعداد مراتب سے ایک کم کو فرق عام میں ضرب دو اور حاصلضرب کو اگر سلسلہ جمع ہو تو رقم اول میں جوڑ دو اور جو سلسلہ تفریق ہو تو حاصلضرب مذکور اول رقم سے گھٹا دو وہی عدد مرتبہ سلسلہ مطلوب ہوگا ⁂

(۵) اگر سلسلہ تقریبی میں اول رقم $6\frac{1}{2}$ ہو اور فرق عام $\frac{1}{12}$ تو پچیسویں رقم سلسلہ کا کیا عدد ہوگا ÷ جواب $1\frac{5}{6}$ ÷

(۶) فرض کرو کہ ایک شخص نے اپنا قرض ایک سال میں اس طور پر ادا کیا کہ ایک روپیہ اول ہفتہ کو ادا کیا اور ۲ روپیہ دوسرے ہفتے کو اور ۳ روپیہ تیسرے ہفتہ کو تو بتلاؤ کہ اخیر ہفتہ کو کتنے روپیہ دیئے گئے ÷ جواب ۵۲ روپیہ

## چوتھا سوال

اطراف اور تعداد مراتب جانکر مجموعہ سلسلہ دریافت کرو

### (۵) قاعدہ

مجموعہ اطراف کو نصف تعداد مراتب میں ضرب دینے سے جو حاصل ضرب ہو وہی جواب ہوگا ÷

(۱) سلسلہ جمع میں اول رقم ۲ ہے اخیر رقم ۵۳ اور تعداد مراتب ۱۸ تو مجموعہ سلسلہ بتلاؤ ÷

$$\begin{array}{r} 53 \\ 2 \\ \hline 55 \end{array}$$ حاصل جمع رقم آخر و اول

$\frac{18}{2} = 9$ نصف تعداد مراتب کا

$$\begin{array}{r} 9 \\ \hline 495 \end{array}$$ حاصل ضرب جواب ÷

(۲) سلسلہ جمع میں اول رقم ایک ہے آخر رقم ۲۱ اور تعداد مراتب ۱۱ تو مجموعہ سلسلہ دریافت کرو ÷ جواب ۱۲۱ ÷

## پانچواں سوال

اول رقم اور فرق عام اور تعداد مراتب جانکر مجموعہ سلسلہ دریافت کرو ÷

### (۶) قاعدہ دوسری طرح

تعداد مراتب سے ایک کم کو فرق عام میں ضرب دو اور حاصل ضرب کو دو چند

اول رقم مین جوڑ دو اگر سلسلہ جمع ہے اور گھٹا دو اگر سلسلہ تفریق ہے
اور حاصل جمع یا حاصل تفریق کو نصف تعداد مراتب مین ضرب دینے سے
جو حاصل ضرب ہوگا وہی جواب مطلوب ہوگا +

مثال

(۱) سلسلہ جمع مین اول ۲ ہے فرق عام ۳ اور تعداد مراتب ۱۰ تو مجموعہ سلسلہ بتلاؤ +

دو چند اول [illegible]

[illegible] ایک کم تعداد

[illegible] نصف تعداد

[illegible] حاصل ضرب

[illegible] جواب

(۲) سلسلہ جمع مین اول رقم ایک ہے فرق عام ۳ اور تعداد مراتب ۱۰۰۱
تو مجموعہ سلسلہ دریافت کرو + جواب ۱۵۰۲۵۰۱ +

(۳) فرض کرو کہ ایک پلٹن کے سپاہیون کو مثلث کی شکل پر

اسطور پر کھڑا کیا کہ اول قطار مین ایک آدمی دوسری قطار مین چار تیسری
مین ۷ اور چوتھی مین ۱۰ اور علی ہذا القیاس تمام سپاہیون کو ۲۰ قطار
مین کھڑا کیا تو کل قطارون مین کتنے آدمی تھے +

جواب ۵۹۰ آدمی +

(۴) فرض کرو کہ سلسلہ تفریق مین اول رقم ۱۰ ہے فرق عام $\frac{1}{3}$ اور
تعداد مراتب ۲۱ تو مجموعہ سلسلہ دریافت کرو + جواب ۱۴۰ +

(۵) اگر ۱۰۰ سنگریزہ ایک ایک گز کے تفاوت سے برابر ایک سیدھ مین رکھے جاوین اور پہلا سنگریزہ ایک ٹوکری سے ایک گز کے فرق سے رکھا جاوے پھر ایک آدمی ٹوکری کے پاس سے چلکر پہلے سنگریزہ کو اوٹھا کر ٹوکری مین رکھہ جاوے اور پھر اسیطرح دوسرے سنگریزے کو لاکر ٹوکری مین رکھہ جاوے اور علی ہذا القیاس تو اس شخص کو اسطرح سے چلنے اور پھرنے مین جب تک کہ وہ سب سنگریزون کو اوٹھا کر ٹوکری مین رکھیگا کتنا فاصلہ طے کرنے پڑسے گا ٭

جواب ۱۰۱۰۰ گز ٭

## چھٹا سوال

آخر رقم اور تعداد مراتب اور فرق عام کو جانکر اول رقم معلوم کرو

### (۹) قاعدہ

ایک کم تعداد مراتب کو فرق عام مین ضرب دے کر حاصل ضرب کو آخر رقم سے تفریق کرو اگر سلسلہ جمع ہے اور آخر رقم مین جمع کرو اگر سلسلہ تفریق ہے ٭

### دوسری طرح سے

اگر سلسلہ جمع ہے تو آخر رقم مین فرق عام کو جمع کرکے حاصلجمع سے حاصلضرب فرق عام اور تعداد مراتب کو تفریق کرو اور اگر سلسلہ تفریق ہے تو حاصلضرب فرق عام اور تعداد مراتب مین آخر رقم کو جمع کرکے حاصلجمع سے فرق عام کو تفریق کرو ٭

### مثال

## ساتوان سوال

دو عدد مفروضہ کے درمیان اوسط یا کئی درمیانی اعداد سلسلہ دریافت کرو +

### (ز) قاعدہ

اگر صرف ایک ہی درمیانی عدد یعنی اوسط دریافت کرنا ہو تو دونون اعداد مفروضہ کا نصف مجموعہ اوسط مطلوب ہوگا +

لیکن جب دو یا زیادہ درمیانی اعداد سلسلہ مطلوب ہون تو دو اعداد اطراف مفروضہ مین سے چھوٹے عدد کو بڑے عدد مین سے گھٹاؤ اور حاصل تفریق کو تعداد درمیانی اعداد سلسلہ سے ایک زیادہ پر تقسیم کرو جو خارج قسمت حاصل ہو وہی فرق عام ہوگا +

اگر سلسلہ جمعی ہو تو اعداد اطراف مفروضہ کے چھوٹے عدد مین فرق عام مذکور کو متواتر جوڑتے جاؤ اور اگر سلسلہ تفریقی ہو تو اعداد مفروضہ کے بڑے عدد مین سے فرق عام مذکور کو متواتر گھٹاتے جاؤ اس طرح سے درمیانی اعداد سلسلہ مطلوبہ دریافت ہونگے +

مثال

(۱) ۶ اور ۱۵ کے درمیان اوسط نکالو +

۱۵
۶
۲) ۲۱
۱۰ ½ اوسط

(۲) ۲ اور ۸ کے درمیان دو درمیانی اعداد سلسلہ دریافت کرو

۸ − ۲ = ۶ ؛ ۲ + ۱ = ۳ ؛ ۶ ÷ ۳ = ۲ فرق عام

۲ + ۲ = ۴ ایک درمیانی عدد
۴ + ۲ = ۶ دوسرا درمیانی عدد

(۳) ۴ اور ۱۴۴ کے درمیان اوسط دریافت کرو +

جواب ۹ +

(۴) ۱ اور ۲ کے درمیان ۳ درمیانی اعداد سلسلہ دریافت کرو +

جواب ۱ ۱/۴ و ۱ ۱/۲ و ۱ ۳/۴

(۵) ۲ اور ۱۴ کے درمیان ۵ اعداد درمیانی سلسلہ نکالو +

جواب ۴ و ۶ و ۸ و ۱۰ و ۱۲ +

## بیان تناسب ضرب و تقسیم و سلسلہ ضرب و تقسیم

جبکہ اول عدد دوسرے عدد کا وہی جز یا اضعاف ہو جو کہ دوسرا عدد تیسرے عدد کا جز یا اضعاف ہے تو ان تین عددون مذکور مین تناسب ضرب و تقسیم ہوگا۔ اور اگر اول عدد دوسرے عدد کا وہی جز یا اضعاف ہو جو کہ تیسرا عدد چوتھے عدد کا جز یا اضعاف ہے تو ان چار عددون مذکور مین تناسب ضرب و تقسیم ہوگا مثلاً ۳ و ۶ و ۱۲ اور ۲ و ۸ و ۳ و ۱۲ مین تناسب ضرب و تقسیم ہے +

جبکہ اول عدد دوسرے عدد سے وہ نسبت رکھتا ہو جو کہ تیسرا عدد چوتھے سے ہے تو ایسے تناسب کو تناسب راست کہینگے اور اگر تیسرے عدد اور چوتھے عدد پر ایک کو تقسیم کرین اور پھر ان مین وہ نسبت ہو جو اول عدد اور دوسرے عدد مین تھی تو ایسے تناسب کو تناسب معکوس کہینگے مثلاً ۳ و ۶ و ۵ و ۱۰ مین تناسب راست ہے اور ۲ و ۶ و ۹ و ۳ مین تناسب معکوس ہے کیونکہ ۲ : ۶ :: ۱/۹ : ۱/۳

جبکہ ایک عدد کو کسی عدد مین ضرب دین یا اوسپر تقسیم کرین اور حاصل ضرب یا

خارج قسمت کو پھر اوسی عدد مین ضرب دین یا اوسپر تقسیم کرین اور اس
دوسرے سے حاصل ضرب یا خارج قسمت کو پھر اوسی عدد مین ضرب دین
یا اوسپر تقسیم کرین وعلی ہذا القیاس پس اسطرح سے جو سلسلہ اعداد کا
پیدا ہوا اوسکو سلسلہ ضرب و تقسیم کہتے ہین اور مضروب فیہ مشترک اور
مقسوم علیہ مشترک کو نسبت کہتے ہین مثلاً ۲ و ۴ و ۸ و ۱۶ و ۳۲ وغیرہ
سلسلہ ضرب مین نسبت ۲ ہے اور ۱ و $\frac{1}{3}$ و $\frac{1}{9}$ و $\frac{1}{27}$ و $\frac{1}{81}$ وغیرہ
سلسلہ تقسیم مین نسبت ۳ ہے اور اکثر محاسب تعریف سلسلہ
ضرب و تقسیم مین مقسوم علیہ مشترک کو دخل نہین دیتے اور یون
کہتے ہین کہ اگر مضروب فیہ مشترک عدد صحیح ہے تو سلسلہ ضرب
ہے اور اگر مضروب فیہ مشترک کسر ہے تو سلسلہ تقسیم ہے چنانچہ
پہلے سلسلہ مذکورہ مین مضروب فیہ مشترک ۲ عدد صحیح ہے تو سلسلہ ضرب
ہے اور دوسرے سلسلہ مذکورہ مین مضروب فیہ مشترک $\frac{1}{3}$ کسر
ہے تو سلسلہ تقسیم ہے کیونکہ کسی عدد کو ۳ پر تقسیم کرنے یا $\frac{1}{3}$ مین
ضرب دینے سے حاصل ایک ہی ہوتا ہے پس اس رسالے مین
جس جگہ سلسلہ ضرب مذکور ہو اوسکی نسبت ہمیشہ عدد صحیح سمجھو
اور جس جگہ سلسلہ تقسیم مذکور ہو اوسکی نسبت ہمیشہ کسر جانو —
مخفی نرہے کہ سلسلہ ضرب و سلسلہ تقسیم باہم ملازم ہوتے
ہین کیونکہ جو اعداد سلسلہ کے دائین طرف سے بائین طرف کو
خیال کرنے سے سلسلہ ضرب متصور ہوتے ہین وہی اعداد سلسلہ
کے بائین طرف سے دائین طرف کو خیال کرنے سے سلسلہ تقسیم
متصور ہوتے ہین +

## قاعدہ (۱)

تعداد مراتب سے ایک مرتبہ کم نسبت کا صعود دریافت کرو اور حاصل کو اول رقم مین ضرب دو تو حاصل ضرب رقم مطلوب ہوگی ٭

## مثال

(۱) سلسلۂ ضرب مین اول رقم ۲ ہے اور نسبت ۲ اور تعداد مراتب ۱۳ تو اخیر رقم دریافت کرو ٭

### صورت عمل

۲
۲
۴ دوسری قوت

۴
۱۶ چوتھی قوت

۱۶
۹۶
۱۶
۲۵۶ آٹھوین قوت

۱۶
۱۵۳۶
۲۵۶
۴۰۹۶ بارھوین قوت ۲ کی

۲ اول رقم
۸۱۹۲ اخیر رقم

(۲) اگر سلسلۂ ضرب کی اول رقم ۳ ہے اور نسبت ۲ تو سلسلے کے بارھوین مرتبہ کا عدد دریافت کرو ٭ جواب ۶۱۴۴ ٭

## صورت عمل

۲۱۸۷
۳
۶۵۶۱

۱ / ۶۵۶۰ ر۲ = ۳ ـــ ۱
۳۲۸۰ جواب

اور اگر اخیر رقم کو چھوڑ کر اسکی عوض مین ۸ تعداد مراتب سلسلہ کیجاوے تو دوسرے قاعدے سے $۳^{۸}$ = ۶۵۶۱

۱ / ۶۵۶۰ ر۲ = ۳ ـــ ۱
۳۲۸۰

۳۲۸۰ جواب مذکور الصدر ہے

(۲) سلسلۂ ضرب مین ایک اور ۶۵۵۳۶ طرفین ہین اور سہم نسبت ۴ تو مجموعۂ سلسلہ بتلاؤ ÷ جواب ۸۷۳۸۱ ÷

(۳) سلسلۂ ضرب مین ۱۰۲۴ اور ۵۹۰۴۹ طرفین ہین اور نسبت $۱\frac{۱}{۲}$ تو مجموعۂ سلسلہ کیا ہوگا ÷ جواب ۱۷۵۰۹۹ ÷

(۴) ایک شخص کے پاس ایک گھوڑا نہایت نادر تھا جب اوس سے پوچھا گیا کہ تم اس گھوڑے کو بیچوگے تو جواب دیا ہان اس شرط پر بیچونگا کہ اگر مجکو اسقدر روپیہ ملین جتنے اسطرح حساب سے نکلین کہ میرے گھوڑے کے چارون پیر کے نعلون مین ۳۲ کیلین لگی ہین اگر پہلی کیل کیواسطے ایک پیسہ دیا جاوے دوسری کے لیے ۲ تیسری

پر تقسیم کرو خارج قسمت نسبت ہوگی ۔

## یا

آخر رقم کو اول رقم پر تقسیم کرکے خارج قسمت کا نزول تعداد مراتب سلسلہ سے ایک کم مرتبہ کا لو ۔

## قاعدہ (ھ) واسطے دریافت کرنے تعداد مراتب سلسلہ کے

جاننا چاہیے کہ تعداد مراتب بوسیلہ حساب لوگارثم کے معلوم ہو سکتی ہے عمل اسطرح ہے کہ آخر رقم کی لوگارثم سے اول رقم کی لوگارثم کو تفریق کرکے حاصل تفریق کو نسبت کی لوگارثم پر تقسیم کرو اور خارج قسمت میں عدد ایک شامل کرو ۔

## سوال

چار اوسط سلسلہ ترتیب بتقسیم جانکر درمیانی ارقام سلسلہ دریافت کرو ۔

## قاعدہ (و)

اگر صرف ایک درمیانی عدد سلسلہ معینہ تعداد اوسط دریافت کرنا منظور ہو تو اس کے واسطے ایک خاص قاعدہ سے ہے کہ جب کہ طرفین کو ضرب دے کر حاصل ضرب کا جذر لو اور عام قاعدہ واسطے دریافت کرنے ایک رقم اور ایک سے زیادہ ارقام کے یہ ہے کہ طرفین سے بڑے عدد کو چھوٹے عدد پر تقسیم کرکے خارج قسمت کا نزول اوس تعداد سے ایک زیادہ مرتبہ کا لو کہ جتنی تعداد درمیانی ارقام مطلوبہ کی ہے یعنی اگر ایک درمیانی رقم نکالنی ہو تو خارج قسمت کا دوم مرتبہ کا نزول لو اور جو دو درمیانی ارقام معلوم کرنی ہوں تو تین مرتبہ کا نزول لو اور اگر تین ارقام معلوم کرنی ہوں تو چار مرتبہ کا نزول لو وعلی ہذا القیاس پس جو نزول نکلے گا وہ نسبت ہوگی پس جب

(۶) ۱۰ اور ۲۰ کے درمیان اوسط ضرب و تقسیم دریافت کرو +

جواب ۱۴،۱۴۲۱۳۵۶ ۱۴،۱ +

## حساب عدد فرضی

یہ حساب دو قسم پر منقسم ہے ایک وہ کہ جسمین ایک عدد فرض کرتے ہین اور دوسرا وہ کہ جسمین دو عدد فرض کرتے ہین +

### قسم اول حساب یک عدد فرضی

جب کوئی سائل ایسی قسم کے سوالات کرتا ہے کہ وہ کونسا عدد ہے کہ اگر اوس عدد مین اوسکا کوئی جز مثل تہائی یا چوتہائی وغیرہ یا اوس عدد کا کوئی ضعف مثل دوچند و سہ چند وغیرہ جمع کرین یا اوس سے تفریق کرین تو حاصل جمع یا حاصل تفریق اتنا ہو تو ایسے سوالات مین ایک عدد فرضی کے وسیلے سے عدد مجہول دریافت ہو جاتا ہے +

### قاعدہ

ایک عدد جو چاہو فرض کرو اور اوسکا نام مفروض رکھو اور اوس مفروض مین وہی عمل کرو جو سائل نے عدد مجہول مین عمل کیے ہین اور بعد عمل کرنے کے جو حاصل ہوا اوسکا نام حاصل مفروض رکھو اور جو سائل نے عدد مجہول مین عمل کر کے حاصل تمکو بتایا ہے اوسکا نام حاصل مجہول جانو + پس حاصل مفروض کو مفروض سے وہ نسبت ہوگی جو حاصل مجہول کو ہے مجہول سے اور بھی حاصل مفروض کو حاصل مجہول سے وہ نسبت ہوگی جو مفروض کو ہے مجہول سے پس مفروض کو حاصل مجہول مین ضرب دیکے حاصل مفروض پر قسمت کرو خارج قسمت جواب ہوگا +

(۱) کونسا عدد ہے اگر اوسمین اوسکا نصف اور چھٹا حصہ جمع کریں اور
اوسکی تہائی اوسمین سے تفریق کریں تو حاصل ۱۶ ہو +
فرض کرو کہ وہ عدد ۶ ہے پس جب حسب شرائط سوال کے اوس
اسکا نصف ۳ اور چھٹا حصہ ۱ جمع کیا اور اوسمین سے اسکی تہائی ۲
کو تفریق کیا تو حاصل ۸ ہوا +

| | حاصل مفروض | | مفروض | | حاصل مجہول | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | ۸ | : | ۶ | :: | ۱۶ | : | $\frac{۶ \times ۱۶}{۸}$ | = ۱۲ جواب |

امتحان صحت

۱۲ + ۶ + ۲ — ۴ — ۱۶ حاصل مجہول

واضح ہو کہ اس قاعدہ سے وہ مجہول دریافت ہو سکتا ہے
کہ اوسمین وہی مجہول یا اوسکے اضعاف یا اوسکا کوئی حصہ معین مثل
نصف وثلث وغیرہ زیادہ کیا جاوے یا اوس سے تفریق کیا جائے
اور یا اوس مجہول کو کسی عدد معین مین ضرب دیا جاوے یا معین
عدد پر تقسیم کیا جائے کیونکہ عدد معین مین ضرب دینا عدد معین کی برابر
اضعاف کا لینا ہے اور عدد معین پر تقسیم کرنا جزو کا لینا ہے اور اگر
بغیر اضعاف مجہول یا اجزاء مجہول کے کوئی اور عدد معین مثل
۵ و ۷ وغیرہ جمع یا تفریق کیا جائے اور یا مجہول کا مجذور یا جذر
یا کعب وغیرہ جمع یا تفریق کیا جائے تو اس قاعدے سے جواب
صحیح نہ نکلے گا سبب یہ ہے کہ جو نسبت دو عددون مین ہوتی ہے
اگر اونکے اضعاف یا اجزار مساوی لیئے جاوین پھر بھی وہی نسبت

بحال رہتی ہے مثلاً ۴ و ۸ مین جو نسبت ہے وہی نسبت
انکی دوچند مین ہے یعنی ۸ و ۱۶ مین اور وہی نسبت انکی سہ چند
مین ہے یعنی ۱۲ و ۲۴ مین اور وہی نسبت انکی نصف مین ہے
یعنی ۲ و ۴ مین وعلی ہذا القیاس پس اس صورت مین جو
نسبت مفروض اور مجہول مین ہوتی ہے وہی نسبت مفروض اور مجہول
کے اضعاف اور اجزاء مین قائم رہتی ہے اور اگر کوئی عدد معین زیادہ
یا کم کیا جاوے تو نسبت سابق بحال نہ رہیگی مثلاً اگر ۴ و ۸ مین ۲
زیادہ کیے جاوین تو ۶ و ۱۰ ہونگے پس ۶ و ۱۰ مین وہ نسبت
نہین جو ۴ و ۸ مین تھی اور ایسا ہی اگر دونون کو مجذور کیا جائے
مثلاً ۱۶ و ۶۴ مین وہ نسبت نہین جو ۴ و ۸ مین تھی البتہ
بعض تدبیرین ایسی بھی ہین کہ اگر سائل مجہول مین کوئی عدد معین بھی زیادہ
کرے یا اوس سے کم کرے تب بھی جواب اس قاعدے سے صحیح
نکل سکتا ہے اس طور سے کہ سائل نے جو عدد معین زیادہ یا کم کیا ہے
جواب دینے والا اوس عدد معین کو معدوم سمجھے مثلاً اگر سائل سوال
کرے کہ کونسا عدد ہے کہ جب اوس مین اوسکی چوتھائی اور ۶ جمع
کیے جاوین تو حاصل ۲۱ ہو پس جواب دینے والے کو چاہیے کہ
۶ کو ۲۱ مین سے معدوم سمجھے کہ حاصل ۱۵ ہو اور ۱۵ مین قاعدۂ
مذکور جاری کرے اور اگر سوال مین سائل ۶ کو تفریق کرکے حاصل ۹
بتاوے تو جواب دینے والا ۹ مین ۶ زیادہ کرکے حاصل ۱۵ سمجھے
اور اگر سائل اس طور سے سوال کرے کہ کونسا عدد ہے کہ جب
اوس مین اوسکی چوتھائی اور ۶ جمع کرکے حاصلجمع کو ۴ چند کرین

تو حاصل ۲ ہو تو جواب دینے والا اس جگہہ بجاے ۶ معدوم
کرنے کے حاصل مین سے ۲ کو معدوم سمجھکے حاصل بجاے ۲ کے
۵ سمجھے کیونکہ جب عدد معین ۶ کو ۳ پر قسمت کیا تو حاصل مین ۲ کا
اضافہ ہوا اور اگر سوال مین بجاے ۳ پر قسمت کرنے کے حاصل جمع کو
۳ مین ضرب دے کر حاصل ۳۶ بتا دے تو جواب دینے والے
کو چاہیے کہ ۶ کے سہ چند کو یعنی ۱۸ کو ۳۶ مین سے کم کرکے حاصل
۵۴ سمجھے اور اسی پر قیاس کرنا چاہیے اور صورتوں کو لیکن جذر و مجذور
و اعب وغیرہ لینے مین اس قاعدے سے جواب صحیح نہین
نکل سکتا +

(۴) ایک قمار باز کچھ روپے لیکر جوا کھیلنے لگا اول اوسنے اپنے کل
روپیون کا ایک چوتھا حصہ ہار دیا پھر بارہ روپیہ جیتا پھر باقی مع بارہ
روپیہ کی ایک تہائی ہار دی پھر پانچ روپیہ جیتا اب جو روپیہ اوسنے
شمار کیے تو ۲۳ روپیہ تھے تو بتاؤ کہ ابتدا مین کتنے روپیہ لے کر
کھیلنے لگا تھا +

اس سوال مین ۱۲ و ۵ عدد معین شامل ہین لیکن چونکہ ۱۲ کی تہائی
ہار دی تو اوسمین سے ۸ باقی رہے پس ۸ و ۵ یعنی کل ۱۳ عدد
معین کو حاصل مجہول ۲۳ سے معدوم تصور کرکے حاصل بجاے
۲۳ کے ۱۰ سمجھو +

فرض کرو کہ عدد مجہول ۱۲ ہے جب اسکی ایک چوتھائی گئی ۹ رہے
جب پھر باقی یعنی ۹ کی ایک تہائی گئی ۶ رہے +

تب ۶ : ۱۲ :: ۱۰ : $\frac{۱۲ \times ۱۰}{۶}$ = ۲۰ جواب

(۲) ایک شخص کی عمر دوسرے شخص کی عمر سے دو چند ہے اور دوسرے کی عمر تیسرے کی عمر سے سہ چند اور تینوں کی عمر کا مجموعہ ۱۴۰ برس ہے تو ہر ایک شخص کی عمر کیا ہوگی ؟

فرض کرو کہ اول شخص کی عمر = ۶۰

تو دوسرے کی ... = $\frac{60}{2}$ = ۳۰

اور تیسرے کی ... = $\frac{30}{3}$ = ۱۰

اور ۶۰ + ۳۰ + ۱۰ = ۱۰۰

۱۰۰ : ۶۰ :: ۱۴۰ : $\frac{140 \times 60}{100}$ = ۸۴ اول شخص کی عمر

اسلیے $\frac{84}{2}$ = ۴۲ دوسرے شخص کی عمر

اور $\frac{42}{3}$ = ۱۴ تیسرے شخص کی عمر

(۳) ایک شخص کے پاس جو نقد روپے تھے اوسمیں $\frac{1}{3}$ اور $\frac{1}{4}$ حصہ خرچ ہوگیا اور باقی ۶۰ روپیہ رہ گئے تو بتلاؤ کہ اوس شخص کے پاس کل روپیہ کتنے تھے ؟

جواب ۱۴۴ ؟

(۵) وہ کونسا عدد ہے کہ اگر اوسمیں اوسکے $\frac{1}{2}$ و $\frac{1}{3}$ اور $\frac{1}{4}$ حصہ جوڑیں تو مجموعہ ۱۲۵ ہوجاوے ؟ جواب ۶۰ ؟

(۶) ایک سپہ سالار کے زیر حکم جو سپاہی تھے اوسنے اون میں سے $\frac{1}{2}$ ایک طرف روانہ کیے اور $\frac{1}{3}$ دوسری طرف اور باقی ۷۰۰ سپاہی اوسکے پاس رہ گئے تو بتلاؤ کہ کل سپاہی کتنے تھے

جواب ۴۲۰۰ ؟

(۷) ایک گڈریہ سے کسی شخص نے پوچھا کہ تیرے پاس کتنی بھیڑ بکریاں ہیں اوسنے جواب دیا کہ جتنا گلہ میرے پاس ہے اگر اوتنا ہی اور اوسکا

آدھا اور ½ بکری اور ہون تو میرے پاس ۱۰۰ کل بھیڑ بکری
ہو جاوین اور سینے بکری کے بچے کو ½ بکری شمار کی ہے تو بتلاؤ
کہ اوسکے پاس اصل مین کتنی بھیڑ بکری تھین +

جواب ۳۶ +

(۸) کچھ روپیہ چار شخصون مین اس حساب سے تقسیم ہوا کہ اول شخص کو
½ حصہ ملا دوسرے کو ⅛ حصہ اور تیسرے کو ¼ حصہ اور چوتھے کو
باقی ۸۰ روپیہ تو بتلاؤ کہ کل روپیہ کتنے تھے +

جواب ۳۲۰ روپیہ +

(۹) ۱۰۸ کو تین حصون مین اسطرح پر تقسیم کرو کہ اول حصے کا نصف دوسرے
حصہ کا ثلث اور تیسرے حصہ کا ربع باہم برابر ہون +

جواب ۲۴ و ۳۶ و ۴۸

(۱۰) ایک شخص نے ایک بگھی اور دو گھوڑے اور ساز کو ۵۰۰ روپیہ مین
خریدا اور گھوڑون کی قیمت ساز کی قیمت سے دوچند تھی اور بگھی کی قیمت
دونون گھوڑون اور ساز کی قیمت سے دوچند تھی تو ہر ایک کی قیمت کیا ہوگی

۱۶۶ روپیہ ۱۰ آنہ ۸ پائی قیمت گھوڑون کی
۸۳ روپیہ ۵ آنہ ۴ پائی قیمت ساز کی
۲۵۰ روپیہ ... ... ... بگھی

## حساب وعدد فرضی کہ جسکو خطائین بھی کہتے ہین

اس حساب مین دو عدد مفروضہ سے عدد مجہول معلوم ہوجاتا ہے اور اس
حساب مین یہ شرط نہین کہ سوال مین زیادتی یا کمی عدد مجہول کے اجزا
یا اضعاف ہی کی ہو بلکہ اگر کوئی عدد معین مثل ۵ و ۷ وغیرہ بھی زیادہ یا کم

کیا جاوے تب بھی اس حساب سے جواب صحیح نکل سکتا ہے اور بعض حالتوں میں مجذور وغیرہ کے شامل کرنے سے بھی جواب تقریبی نکل سکتا ہے ✣

## قاعدہ

دو عدد جو چاہو فرض کرو اور ان پر وہی عمل کرو جو عدد مجہول پر ہوئے ہوں اور جو حاصل ہوں اوسکا حاصل تفریق اعداد مفروضہ کے

حاصل تفریق سے وہ نسبت رکھیگا جو کہ حاصل تفریق حاصل عدد مجہول اور حاصل ایک عدد مفروض کا کمی یا بیشی عدد مفروضہ سے نسبت رکھتا ہے

پس جب اس تناسب سے کمی یا بیشی معلوم ہو جاوے کمی کو عدد مفروض میں زیادہ کرو اور بیشی کو عدد مفروض سے کم کرو تو عدد مجہول معلوم ہو جاویگا ✣

## تنبیہ

جب اس قسم کا سوال ہو کہ جواب اوسکا تقریبی سے نکل سکتا ہو تو دو عدد ایسے فرض کرو کہ وہ عدد مجہول کے قریب تر ہوں پھر قاعدہ مذکورہ پر عمل کرنے سے جو عدد جواب میں نکلے ایک اوسکو اپنا مفروض سمجھو اور دوسرا عدد وہ فرض کرو جو دو عدد مفروضہ سابق میں عدد مجہول سے قریب تر ہو پھر ان دو عدد مفروض پر قاعدہ مذکورہ جاری کرو اور اسیطرح سے قاعدہ جاری کرتے جاؤ یہانتک کہ جواب عدد مجہول سے بہت نزدیک تر ہو جاوے ✣

## مثال

(۱) وہ کونسا عدد ہے کہ اگر اوسمیں ۲ کو ضرب دیں اور حاصل ضرب میں ۱۸ شامل کریں اور حاصل جمع ۹ پر تقسیم کریں تو خارج قسمت ۳۰ ہو ✣

یا $\frac{۲۰}{۹} : \frac{۱}{۳} :: \frac{۲}{۹} : \frac{۱}{۳} \times \frac{۲}{۹} \times \frac{۹}{۲۰} = \frac{۲}{۲۰ \times ۳} = \frac{۱}{۱۰ \times ۳}$

$= \frac{۱}{۳۰}$ کمی اور اسلیے $\frac{۸}{۳} + \frac{۱}{۳۰} = \frac{۸۱}{۳۰} = \frac{۲۷}{۱۰} = ۲٫۷$

دوسرا جواب تقریبی

پھر فرض کرو کہ $\frac{۲۷}{۱۰}$ اور $\frac{۸}{۳}$ دو عدد مفروضہ ہین تو

$\frac{۲۷}{۱۰} \times \frac{۲۷}{۱۰} + \frac{۲۷}{۱۰} = \frac{۷۲۹}{۱۰۰} + \frac{۲۷۰}{۱۰۰} = \frac{۹۹۹}{۱۰۰}$ پہلا حاصل اور

$\frac{۸}{۳} \times \frac{۸}{۳} + \frac{۸}{۳} = \frac{۶۴}{۹} + \frac{۲۴}{۹} = \frac{۸۸}{۹}$ دوسرا حاصل

اسلیے $\frac{۹۹۹}{۱۰۰} - \frac{۸۸}{۹} : \frac{۲۷}{۱۰} - \frac{۸}{۳} :: ۱۰ - \frac{۹۹۹}{۱۰۰}$

یا $\frac{۱۹۱}{۹۰۰} : \frac{۱}{۳۰} :: \frac{۱}{۱۰۰} : \frac{۱}{۳۰} \times \frac{۱}{۱۰۰} \times \frac{۹۰۰}{۱۹۱} = \frac{۳}{۱۹۱ \times ۱۰} = \frac{۳}{۱۹۱۰}$ کمی

اسلیے $\frac{۲۷}{۱۰} + \frac{۳}{۱۹۱۰} = \frac{۵۱۶۰}{۱۹۱۰} = ۲٫۷۰۱۵۶$ تیسرا جواب تقریبی

کہ بہت قریب عدد مطلوب سے ہے ٭

(۳) وہ کونسا عدد ہے اگر اوسکو ۷ پر تقسیم کرین اور خارج قسمت مین سے ۱۰ منہا کرین تو سہ چند حاصل تفریق ۲۴ ہو ٭

جواب ۱۲۶

(۴) وہ کونسا عدد ہے کہ اگر اوسکو ۳ مین ضرب دین اور حاصل ضرب مین ۴ شامل کرین اور حاصل جمع کو ۸ پر تقسیم کرین تو خارج قسمت ۳۲ ہو ٭

جواب ۸۴

(۵) ۱۷ کا جذر الکعب نکالو اور جواب مین چھہ مراتب کسور اعشاریہ کے رکھو

جواب ۲٫۵۷۱۲۸۱ ٭

(۶) وہ عدد کونسا ہے کہ اگر اوسمین اوسکا کعب مشترک کرین تو حاصل جمع ۷ ہو

جواب ۱٫۷۳۰۳۱۵ ٭

(۷) وہ کونسا عدد ہے کہ اگر اوسمین اوسکے مجذور کو شامل کرین

اور حاصلجمع مین اوسکے کعب کو جوڑین تو حاصلجمع ۱۰۰ ہو +

جواب تقریبی ۴ ۲ ۶ ۴، ۴ وغیرہ

## ترتیب اور اجتماع کے بیان مین

جبکہ اشیاء معینہ کی صورت بلحاظ تقدم تاخر کے مختلف ہو تو اوسکو ان اشیاء کی ترتیب کہتے ہین مثلاً دو حروف ا ب کی دو ترتیبین ہوسکتی ہین ایک اب دوسری ب آ اور تین حرف اب ج کی چھہ ترتیبین ہوسکتی ہین اب ج و اج ب و ب اج و ب ج ا و ج آ ب و ج ب ا اور اگر کئی چیزون کے مختلف مجموعے بے لحاظ تقدم تاخر کے علیحدہ علیحدہ لیے جاوین تو اونکو اجتماع اون چیزون کا کہتے ہین مثلاً اگر تین حرف اب ج مین سے دو دو حرف کا مختلف مجموعہ لیا جاوے تو تین اجتماع ہوسکتے ہین اب و اج و ج ب لیکن اجتماع تین حرف اب ج کا ایک ہی ہوسکتا ہے۔ یا مثلاً ایک رنگریز کے پاس چار رنگ آ و ب و ج و د ہین اگر انمین سے دو دو رنگ ملاکر رنگے تو چھہ رنگ رنگ سکتا ہے۔ اسطرح اب و اج و آ د و ب ج و ب د و ج د اور اگر انمین سے تین تین رنگ ملاکر رنگے تو کل چار رنگ رنگ سکتا ہی اسطرح اب ج و اب د و اج د و ب ج د اور اگر چار چار رنگ ملاکر رنگے تو فقط ایک ہی رنگ رنگ سکتا ہے اسواسطے کہ کل چار ہی رنگ ہین اونکا اجتماع ایک ہی ہوسکتا ہے۔ اور اس حساب مین کمی و بیشی اجزا سے رنگ کا لحاظ نہین ہے مثلاً ایک دفعہ سرخ رنگ کی مقدار دو چند لین اور زرد کی ایک چند اور دوسری دفعہ سرخ کے ایک چند اور زرد کی دو چند

یہہ تغایر قواعد حسابیہ سے کبھی ضبط نہین ہو سکتا ہے کیونکہ کمی و بیشی اجزا
مقادیر یا اضعاف مقادیر کی غیر متناہی ہے +

واضح ہو کہ سوالات ترتیب تین طرح سے ہو سکتے ہین اول یہہ کہ کئی
مقدارین ہون اور اون مین ہر ایک مقدار مختلف ہو اور سب مقدارون
کی ترتیب کیجاے یعنی سب مقدارین ہر ایک ترتیب مین موجود ہون
مثلاً ا ب ج تین مقدارین مختلف ہون اور تینون مین ترتیب واقع ہو جیسا
ا ب ج و ا ج ب وغیرہ اسطرح چھہ ترتیبین ہو سکتی ہین اور دوسرے یہہ
کہ اون کی مقدارون مین سے چند مقدارین یکسان اور ایک قسم کی ہون
اور سب مقدارین ترتیب مین موجود ہون جیسا کہ ا ب ب ان تین مین
دو ایک قسم کی ہین پس انہین بجاے چھہ ترتیبون کے تین ترتیب ہو سکتی
ہین یعنی ا ب ب و ب ب ا و ب ا ب اور تیسرے یہہ کہ بہت
سی مقدارون مین سے تھوڑی سی مقدارون مین ترتیب واقع ہو جیسا
ا ب ج س چار مقدارین سے دو دو کی ترتیب کی جاے اسطرح
اب با اج جا اس سا بج جب بس
سب جس سج یہہ بارہ ترتیبین ہوئی اور اگر چار ہی چار
کی ترتیب ہوتی تو ۲۴ ترتیب ہوتین پس انہین تین طرح کے سوالون کے
واسطے تین قاعدے اس کتاب مین لکھے ہین +

## پہلا سوال

جبکہ مقادیر معینہ مین ہر ایک مقدار مختلف ہو تو بتاؤ کہ اون کل مقدارون کی
کتنی ترتیبین ہو سکتی ہین +

## دوسرا سوال

جبکہ مقادیر معینہ مین سے چند مقادیر ایک قسم کی ہون اور چند دوسری
اور علیٰ ہذا القیاس تو کل تعداد ترتیب بتلاؤ ✤

## قاعدہ (سوم)

(۱) ہندسے ۱ و ۲ و ۳ و ۴ وغیرہ تعداد مقادیر معینہ مفروضہ کی شمار تک لکھکر
اونکو باہم ضرب دیکر حاصلضرب دریافت کرو اور اس حاصلضرب کو مقسوم سمجھو ✤
(۲) اول قسم سے تعداد شمار کے ہندسے ۱ و ۲ و ۳ وغیرہ کو لکھکر اونکو باہم ضرب
دیکر حاصلضرب دریافت کرو اور اسیطرح سے دوم قسم کی شمار تک
ہندسے ۱ و ۲ و ۳ وغیرہ لکھکر باہم ضرب دیکر حاصلضرب دریافت کرو
و علیٰ ہذا القیاس اگر قسم سوم چہارم وغیرہ ہون تو اونکا بھی حاصلضرب دریافت
کرو پھر ان تمام حاصلضربات کو باہم ضرب دیکر نیا حاصلضرب دریافت کرو
اور اس نئے حاصلضرب کو مقسوم علیہ جانو ✤
(۳) مقسوم کو مقسوم علیہ پر تقسیم کرنے سے جو خارج قسمت حاصل ہووے
وہی جواب ہوگا ✤

## مثال

۱۱ آدمی ہین اونمین سے دو آدمی کا قد یکسان ہے اور چار آدمی کا قد بھی یکسان
ہے اور باقی پانچ آدمی کے قد مختلف ہین تو بتلاؤ کہ اونکو کتنی مختلف
ترتیب پر کھڑا کر سکتے ہین ✤

۱×۲×۳×۴×۵×۶×۷×۸×۹×۱۰×۱۱ = ۳۹۹۱۶۸۰۰

حاصلضرب کل تعداد مقادیر مذکورہ کے لیے جو مقسوم ہوا

۱×۲ = ۲ حاصلضرب یکسان قد دو شخص کے لیے ✤

۳۳۶ = ۶×۷×۸

۸
×۷
۵۶
×۶
۳۳۶ جواب

(۲) ۱۰ ہندسوں میں سے پانچ پانچ ہندسے لیکر کتنے مختلف عدد بن سکتے ہیں ٭ جواب ۳۰۲۴۰

(۳) ۲۶ حروف میں سے چار چار لیکر کتنے مختلف الفاظ بن سکتے ہیں ٭ جواب ۳۵۸۸۰۰

واضح ہو کہ سوالات اجتماع تین قسم کے ہو سکتے ہیں اول یہہ کہ چند مقادیر مفروضہ میں سے بعض مقادیر معینہ کا اجتماع ایک دفعہ لیا جاوے مثلاً سات مقدار مفروضہ میں سے دو دو کا اجتماع معلوم کریں یا چار چار کا دوسرے یہہ کہ یہ اجتماع کئی دفعہ لیا جاوے لیکن نوبت دفعات کی شمار مقدار مفروضہ تک نہ پہونچے مثلاً سوال کیا جاوے کہ دس مقدار مفروضہ میں سے اگر اول دفعہ دو دو کا اجتماع کریں اور پھر تین تین کا اور پھر چار چار کا تو کل تعداد اجتماع کیا ہوگی اور تیسرے یہہ کہ نوبت دفعات کی شمار مقدار مفروضہ تک پہونچے مثلاً سوال کیا جاوے کہ اگر پانچ مقدار مفروضہ میں سے دو دو تین تین وغیرہ کا مقدار مفروضہ تک اجتماع لیا جاوے تو کل تعداد اجتماع کیا ہوگی پس تین قسم کے سوالات کے واسطے تین قاعدے بیان کیے جاتے ہیں ٭

پہلا سوال

جبکہ چند مقادیر مفروضہ میں سے بعض مقادیر معینہ کا اجتماع ایک دفعہ لیا جاوے تو تعداد اجتماع دریافت کرو

## قاعدہ (۱)

چنانچہ تفصیل بیان ذیل سے حال اسکا منکشف ہوگا بخلاف ترتیب گذشتہ کے کہ
اوسمین فقط مقادیر غیر متماثلہ مین ترتیب ہوتی تھی — بیان اس ترتیب کا یہہ ہے کہ
چند مقادیر مفروضہ ہون وتمین اول ایک ایک مقدار کی ترتیب سمجھی جاوے پھر ہر ایک
مقدار کے اول یا آخر مین ہر ایک مقدار ملا کر دو دو کی ترتیب کیجاوے پھر ان دو دو
مقدار کے اول یا آخر مین ہر ایک مقدار اضافہ کر کے تین تین کی ترتیب کیجاوے
وعلی ہذا القیاس مقادیر مفروضہ تک مثلاً ا و ب و ج تین مقدار مفروض ہین جب انکی
ایک ایک کی ترتیب لینگے تو تین ترتیبین ہونگی یعنی ا و ب و ج اور جب ان تین مقدارونکے
اول مین ہر ایک مقدار ان تینونمین سے لکھی جاویگی تو دو دو مقدار کی ۹ ترتیبین ہونگی اسطور پر
کہ جب ا کے اول مین ا مقدار لکھی جاویگی تو اا و اب و اج تین ترتیبین ہونگی اور
پھر جب ب مقدار سب کے اول مین لکھی جاویگی تو با و بب و بج
تین ترتیبین اور حاصل ہونگی پھر جب ج مقدار سب کے اول مین لکھی جاویگی تو جا و
جب و جج تین ترتیبین اور حاصل ہونگی پس یہہ دو مقدار کی ۹ ترتیبین ہوئین
اور اسیطرح سے جب تین تین مقدار کی ترتیب کیجاویگی تو ۲۷ ترتیبین حاصل ہونگی کیونکہ جب
ان ۹ کے اول مین ایک دفعہ ا رکھوگے اور پھر ب اور پھر ج تو بیشک ۲۷ ترتیبین
حاصل ہونگی — پس معلوم ہوا کہ تین مقدار مفروض کو جب ایک ایک لیا تو تین ترتیبین ہوئین
اور جب دو دو لیا تو ۹ ترتیبین ہوئین اور جب تین تین لیا تو ۲۷ ترتیبین ہوئین یہہ سلسلہ
ضرب و تقسیم کا پیدا ہوا کہ جسکی رقم اول ۳ ہے اور نسبت بھی ۳ اور تعداد مراتب بھی ۳
اور اسیطرح سے سلسلہ ضرب و تقسیم کا پیدا ہوگا جبکہ چار مقدارین مفروض ہون کیونکہ جب چار
مقدار مفروض ہین سے ایک ایک کی ترتیب لیجاویگی تو چار ترتیبین ہونگی اور جب ان چار کے اول
مین ہر چہار مقدار ایک ایک کر کے ملائی جاوینگے تو دو دو کی ۱۶ ترتیبین ہونگی اور جب
ان ۱۶ کے اول مین پھر ہر چہار مقدار ایک ایک کر کے رکھی جاوینگی تو تین تین کی ۶۴ ترتیبین